المعروف وهو ان الدرهم ستة دوانيق وكل عشرة دراهم سبعة مثاقيل ولم

معروف کی ہی وہ یہہ ہی کہ درہم چھہ دانگ کا ہوتا ہی یعنی وزن دس درہم کا وزن سات مثقال کا ہوتا ہی نہیں

يتغير المثقال في الجاهلية ولا الاسلام انتهى وقال الطحطاوي في شرح

متغیر ہوا وزن مثقال کا نہ زمانہ جاہلیت میں اور نہ زمانہ اسلام میں تمام ہوا اور کہا طحطاوی نی شرح

الدر المختار في باب صدقة الفطر قال ابو يوسف الصاع ما يسع خمسة ارطال

در المختار کی باب صدقۃ الفطر میں کہ کہا ابو یوسف نے صاع نام دس پیمانہ کا ہی جو سماوین اوسمین پانچ رطل

وثلثا وقال محمد ما يسع ثمانية ارطال فمراد ابي يوسف رطل المدينة وهو ثلثون

اور تہائی رطل کا اور کہا امام محمد نی کہ صاع نام ہی وس پیمانہ کا جو سماوین اوسمین آٹھہ رطل پس مراد ابو یوسف کی رطل مدینہ کا ہے

استارا ومراد محمد به الرطل العراقي وهو عشرون استارا والاستار ستة دراهم

استار کا ہی اور مراد امام محمد کی رطل عراقی ہی اور وہ بیس استار کا ہی اور استار ساڑھی چھہ درہم کا ہے

ونصف فالرطل العراقي مائة وثلثون درهما انتهى وقال في بحث الغسل والرطل البغدادي

پس رطل عراقی ایک سو تیس درہم کا ہوا تمام ہوا اور کہا بحث غسل میں کہ رطل بغداد ے

مائة وثلثون درهما انتهى فكل واحد من هذه المعاني المذكورة يخالف الاخر فيكون لذلك

ایک سو تیس درہم کا ہی تمام ہوا پس ہر واحد ان معنی کا جو واسطی قلہ کی ہی مخالف ہی دوسرے معنے قلہ کو پس ہوئی

الحديث حديث القلتين مجهول المراد وكل حديث كان هكذا شانه لا يكون حجة عند ال

یہہ حدیث یعنی حدیث قلتین مجہول المراد اور ہر حدیث جو ہو مجہول المراد نہیں ہوتی ہی سند نزدیک کسی کے

من العلماء فلذا قال ابن حزم الظاهري امام مصنف المعيار الذي وصفه في

علما سی لہذا کہا اوس ابن حزم ظاہری امام مصنف معیار نے کہ جسکی مدح کی ہے

معياره بانه صفوة المحدثين وزبدة المحققين الامام الحافظ ابو محمد بن حزم في كتابه في الباب

اپنی معیار میں باین طور کہ وہ برگزیدہ محدثین کا ہی اور خلاصہ محققین کا ہی اور امام اور حافظ کہ نام اوسکا ابو محمد

المذكور اما حديث القلتين فلا حجة لهم فيه لان رسول الله صلى الله عليه وسلم

مذکور میں اما حدیث قلتین وہ نہیں سند واسطی اہل قلہ کی کیونکہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

لم يحد مقدار القلتين انتهى ولانه محتمل للمعانى فسقط لانه اذا جاء الاحتمال

نہیں بیان کیا مقدار قلتین کا تمام ہوا اور اسواسطے کہ وہ حدیث قلتین محتمل ہی کئی معانی کو پس ساقط ہو جاویگی

سقط الاستدلال لاجل الاشتراك لانه مجهول المراد وهو مما لا يحتج به

تو ساقط ہو جاتا ہی استدلال واسطی اشتراک کے کیونکہ وہ مجہول المراد ہی اور مجہول المراد نہیں مقبول

عند احد من العلماء ومع ذلك انه مخالف ومعارض للاحاديث الصحيحة القوية

نزدیک کسی شخص کے علماسے اور باوجود اسکی وہ مخالف اور معارض ہی احادیث صحیحہ قویہ

المتفق عليها منها ما اخرج عن ابي هريرة قال رسول الله صلى الله عليه وسلم

متفق علیہا کو کہ بعض انکا وہ حدیث ہی جو روایت ہی ابو ہریرہ سے کہ فرمایا رسول الله صلے الله علیہ وسلم نے

اذا شرب الكلب في اناء احدكم فليغسله سبع مرات متفق عليه ووجه التعارض

جبکہ پئے کتا تمہارے کسی برتن سے تو دہووے اوسکو سات بار روایت کیا اسکو بخاری مسلم نے اور وجہ تعارض

ان الماء المقدر بخمس مائة رطل عراقي او بغدادي يسعه كثير من الاواني

کہ پانی جو مقدر ہی ساتھ پانچ رطل عراقی یا بغدادی کے گنجایش رکھتی ہیں بہت برتن کہ

منها جرة تسع خمسمائة رطل كما في مجمع البحار والقلة الحب العظيم والجرة العظيمة

بعض اوسکا جرہ ہے یعنی گول سماتا ہی اوس میں پانچ سو رطل جیسا کہ مجمع البحار میں ہی اور قلہ کو ابڑا او گول بڑی

كما في القاموس فيكون حديث القلتين معارضا للاحاديث الصحيحة القوية

جیسا کہ قاموس میں ہی پس ہوئی حدیث قلتین کی معارض احادیث صحیحہ قویہ

المتفق عليها لان ماء الجرة العظيمة طاهر بمقتضى حديث القلتين ونجس

متفق علیہا کے اسلئے کہ پانی جرہ عظیمہ کا طاہر ہے بمقتضے حدیث قلتین کے اور نجس ہے

بمقتضى احاديث الاناء الصحيحة المتفق عليها فاذا كان حديث القلتين

بمقتضے احادیث صحیحہ اناکے جو متفق علیہا ہیں پس جبکہ ہوئی حدیث قلتین کے

معارضا لهذه الاحاديث المتفق عليها كان احاديث الاناء المتفق عليها

معارض ان احادیث متفق علیہا کو تو ہونگی احادیث اناکے جو متفق علیہا ہیں

مقدمه على حديث القلتين في العمل لانه اقوى منه والعمل باقوى الدليلين
مقدم حدیث قلتین پر عمل کرنے میں اسواسطے کہ وہ اقوی ہیں حدیث قلتین سے عمل میں اور عمل کرنا اقوی
واجب ولانه قد تقرر عند اهل الحديث ان الحديث المتفق عليه مقدم عند
واجب ہی اور اسلیے کہ تحقیق مقرر ہوئی نزدیک اہل حدیث کے یہ بات کہ حدیث متفق علیہ مقدم ہے عمل میں وقت
التعارض على غيره كما صرح به ابن حجر العسقلاني في نخبة الفكر في اصطلاح
تعارض کی غیر پر جیسا کہ تصریح کی اسکی ابن حجر عسقلانی نے اپنی کتاب میں کہ مسمی نخبۃ الفکر فی اصطلاح
اهل الاثر حيث قال فقدم البخاري على غيره ثم مسلم ثم شرطهما انتهى سيما حديث
اہل اثر میں جس وقت کہ کہا کہ مقدم کی جاتی ہی صحیح بخاری کی اوپر حدیث صحیح مسلم کے پھر مسلم پھر شرط ان دونوں کی تمام ہوا
القلتين فانه اذا كان شانه هكذا من الوجوه المذكورة من التدليس والتضعيف
قلتین کی کیونکہ جبکہ ہوا حال اوسکا جو مذکور ہوا وجوہ مذکورہ تدلیس اور تضعیف
والاضطراب والاشتراك كيف تعارض الاحاديث الصحيحة المتفق عليها المروية
اور اضطراب و اشتراک سے تو کیونکر معارض ہوے احادیث صحیحہ متفق علیہا کو جو مروی ہیں
في الاناء الشامل للصغير والكبير فحصل مما ذكر ان حديث القلتين حديث
اناء میں کہ شامل ہی صغیر اور کبیر کو پس حاصل ہوا ما ذکر سے کہ حدیث قلتین کے
مجروح مما لا يحتج به باتفاق المحدثين فالصواب ما ذهب اليه الحنفية لاجل
مجروح ہی اس طور سے کہ غیر مقبول ہی باتفاق محدثین کی پس مذہب صواب وہی کہ اختیار کیا ہی اوسکو حنفیہ نے
الاحاديث الصحيحة وبيانه انه قال عليه السلام اذا استيقظ احدكم من
احادیث صحیحہ کے اور بیان اسکا یہ ہے کہ فرمایا علیہ السلام نے جبکہ جاگے کوئے تمہارا
نومه فلا يغمس يده في الاناء حتى يغسلها فانه لا يدري اين باتت يده متفق
نوم سے تو نہ ڈبوئے ہاتھ اپنی کو برتن میں حتی کہ دھولی اوسکو کیونکہ نہیں جانتا کہ کہاں گذاری رات ہاتھ
عليه وقال عليه السلام اذا شرب الكلب في اناء احدكم فليغسله سبع مرات
اور فرمایا علیہ السلام نے جبکہ پیوے کتا تمہاری کسی کے برتن سے تو دھووی اوسکو سات بار

متفق علیه وقال علیه السلام اذا ولغ الکلب فی اناء احدکم فلیرقه ثم لیغسله

روایت کیا اسکو بخاری مسلم نے اور فرمایا نبی علیہ السلام نے جبکہ پیوے کتا کسی کے برتن میں تو گرادے پانی پھر

سبع مرات رواه مسلم فهذه الاحادیث المتفق علیها تدل علی نجاسة الاناء

سات بار روایت کیا اسکو مسلم نے پس یہ احادیث متفق علیہا دال ہیں اوپر ناپاک ہونے پانی برتنوں

الصغیر والکبیر فهی حجة علی مالک رحمه الله تعالی فانه قال ان الماء قلیلا

چھوٹی اور بڑی کے پس یہ حدیث حجت ہوئے اوپر امام مالک رحمہ اللہ کے کیونکہ وہ قائل ہیں اس امر کا کہ پانی قلیل

کان او کثیرا طاهر ما لم یتغیر وعلی اهل الظاهر فانهم قالوا ان الماء طاهر وان کان

ہو یا کثیر پاک ہی جبتک متغیر نہو اور حجت ہی اوپر اہل ظاہر کی کیونکہ وہ قائل ہیں اس امر کی کہ پانی پاک ہی اگرچہ

قلیلا وان کان متغیرا کما لا یخفی واخرج عن ابی سعید الخدری قال قیل یا رسول الله

قلیل ہو اور اگرچہ متغیر ہو جیسی کہ پوشیدہ نہیں ہی اور روایت کی ابی سعید خدری نے کہ کہا کسی نے یا رسول اللہ

انتوضأ من بئر بضاعة وهی بئر یلقی فیه الحیض ولحوم الکلاب والنتن فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم

آیا وضو کریں ہم بیر بضاعہ سے [illegible] ایک کنواں ہی ڈالے جاتے ہیں اوسمیں کپڑے حیض کے اور گوشت کتوں کا اور گندگی فرمایا رسول اللہ نے

ان الماء طهور لا ینجسه شیء رواه احمد والترمذی وابو داود والنسائی واللام فیه

کہ پانی پاک ہی نہیں ناپاک کرتی اسکو کوئی چیز روایت کیا اسکو احمد اور ترمذی اور ابو داود اور نسائی نے اور لام اوس میں

للعهد الخارجی یعنی ان ماء بئر بضاعة لا ینجسه شیء قال ابو داود فی سننه قدرت

عہد خارجی کا ہی یعنی پانی بیر بضاعہ کا پاک ہی نہیں ناپاک کرتی اوسکو کوئی شی کہا ابو داود نے اپنی صحیح میں کہ گھیرا میں نے

انا بئر بضاعة بردائی مددته علیها ثم ذرعته فاذا عرضها ستة اذرع وسألت

بیر بضاعہ کو چادر ساتھ اپنی کہ پھیلا دی اوسپر پھر ناپا پس پایا عرض کنوی کا چھ گز اور پوچھا میں نے

الذی فتح باب البستان هل غیر بناءها عما کانت علیه قال لا فاذا کان عرضها

اوس سے جسنے دروازہ باغ کا کھولا تھا کیا متغیر ہوئی بناء کنوی کی اوس سے جو تھی کہا اوسنے نہیں پس جب

ستة اذرع کان طولها اکثر من ذلک قطعا فلما کان حدیثا لا یدل علی

چھ گز تو ہوگا طول اوسکا اکثر چھ گز سے یقینا سب ہوئی حدیث نہ دال

علی نجاسة ماء الاناء وحدیث بیر بضاعة علی طهارة ماء ذلک المقدار ولم یکن
اور پر نجاست پانی برتن کی اور حدیث بیر بضاعہ کی اوپر طہارت پانی اس مقدار کے اور نہ تھی
بین حدیث الاناء وحدیث بیر بضاعة تحدید ثابت عن رسول الله صلی الله علیه وسلم
مابین حدیث آناء اور حدیث بیر بضاعہ کی کوئی اور تحدید جو ثابت ہو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے
بسند صحیح کان حدیث بیر بضاعة تحدید ابن لک المقدار وذلک المقدار
ساتھ سند صحیح کے تو ہوئی حدیث بیر بضاعہ حد مقدر ساتھ اس مقدار کے اور یہ مقدار
قدر احتیاطاً بعشر فی عشر بالذراع الذی هو اربع وعشرون اصبعا بعد حروف
مقدر کیا احتیاطاً ساتھ دہ در دہ کے اور فرع سی جو ہو چوبیس انگشت کا گنتے حروف
لا اله الا الله محمد رسول الله سوم کما ان الشافعی قدر قلتین بخمس قرب
لا الہ الا اللہ محمد رسول کے جو لکھی ہوئی ہیں جیسا کہ امام شافعی نے مقدر کیا قلتین کو تقا پانچ مشک کے
احتیاطاً فی زعمه وحمل علیه حدیث القلتین فان القلة تطلق علی المعانی المتغایرة کما مرو الجب
احتیاطاً اپنی زعم میں اور حمل کی جائے اوپر حدیث قلتین کی کیونکہ قلہ بولا جاتا ہی اوپر معانی متغایرہ کے جیسا گذرا
العظیم کما فی القاموس ولفظ یبلغ کما فی حدیث ابن ماجة یدل علی المقدار ومقدار الجب
عظیم ہی جیسا کہ قاموس میں ہی اور لفظ یبلغ کا جیسا کہ ہی حدیث ابن ماجہ میں دال ہی مقدار پر اور مقدار کوئی
العظیم لا یکون غالباً اقل من خمس اذرع فکان مقدار القلتین ای الجبین باعتبار کل
بڑی کا نہیں ہوتا غالب کم پانچ گز سے بس ہوا مقدار قلتین یعنی مقدار دو جب کا باعتبار ہر
جانب مائة ذراع وصار مضمونه مطابقاً بمضمون حدیث بیر بضاعة وحمل علیه سائر
جانب کے سو گز زمین اور ہوا مضمون حدیث قلتین کا مطابق مضمون حدیث بیر بضاعہ کے اور حمل کیا جائے اوپر
احادیث الحیاض لان حیاض الصحراء لا تکون عادة اقل من ذلک المقدار فکان الاحادیث
احادیث حیاض کے تاکہ سوسعی کہ حیاض جنگل کی نہیں ہوتی عادتہ کم اس مقدار سے بس ہوئیں احادیث
کلها من احادیث الاناء وغیرها موافقة غیر مخالفة بینها فلذا قال الامام
سب احادیث آناء وغیرہ سے موافق غیر مخالف آپس میں پس اسلئے کہا امام

الاعظم ابو حنیفۃ فی احادیث الحیاض لا باس بہ اذا کان عشرا فی عشر اخرج عن ابی سعید
اعظم ابو حنیفہ رحمہ اللہ نے احادیث حیاض میں کہ نہیں کچھ باس ساتھہ پانی ان حیاض کے جبکہ ہو وہ دردہ وایت ہے
الخدری ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم سئل عن الحیاض التی بین مکۃ و
خدری سی کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سوال کی گئی اون حیاض سی جو واقع ہین درمیان مکہ اور
المدینۃ تردھا السباع والکلاب والحمر وعن الطھارۃ منھا فقال
مدینہ کے اوترتی ہین اون پر درندی اور کتی اور گدہی اور طہارت او نکے سے پس فرمایا
لھا ما حملت فی بطونھا ولنا ما غبر طھور رواہ ابن ماجۃ
کہ او نکی لئی جو او ٹہا لیا بطون اپنی مین اور ہماری لئی جو بچا پاک ہے روایت کیا اسکو ابن ماجہ نے
واخرج عن جابر بن عبد اللہ قال انتھینا الی غدیر فاذا فیہ
اور روایت کیا جابر بن عبد اللہ سے کہ کہا کہ پہونچے ہم طرف حوض بڑہی کی ناگاہ اوس مین
جیفۃ حمار فکففنا عنہ حتی انتھی الینا رسول اللہ صلی
مردار گدہی کا تہا پس باز رہے ہم اوس سی حتی کہ پہونچی طرف ہماری رسول خدا صلے
اللہ علیہ وسلم فقال الماء لا ینجسہ شئ رواہ ابن ماجۃ
اللہ علیہ وسلم پس فرمایا کہ پانی اس غدیر کو نہین ناپاک کرتی کوئی شی روایت کیا اسکو ابن ماجہ نے
وقال ابو بکر ابن شیبۃ استاذ البخاری ومسلم فی مصنفہ
اور کہا ابو بکر ابن شیبہ نے جو استاد بخاری اور مسلم کا ہے مصنف اپنے مین
حدثنا ابو معاویۃ عن عاصم عن عکرمۃ قال مر رسول اللہ صلی
کہ حدیث کی ہمکو ابو معاویہ نے عاصم سے وہ عکرمہ سے کہا اونسے کہ گذری رسول اللہ صلے
اللہ علیہ وسلم بغدیر قالوا یا رسول اللہ ان الکلاب تلغ فیہ
اللہ علیہ وسلم حوض بڑہی پر کہا لوگون نے یا رسول اللہ کتی پیتی ہین اس مین
والسبع فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم للسبع ما
اور درندی پس فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ درندہ کے لئے جو

احذ فی بطنه والکلب ما اخذ فی بطنه فاشربوا وتوضؤا حدثنا
لی لیا بطن اپنی مین اور کتی کے لیئے جو ہے لیا بطن اپنی مین پیو اور وضو کرو حدیث کہی ہمکو
هشیم حدثنا حصین عن عکرمة ان عمر بن الخطاب اتی علی حوض من الحیاض
ہشیم نے اونکو حصین نی وہ عکرمہ سے کہ حضرت عمر بن خطاب آئی اوپر ایک حوض کے حوضون سے
فاراد ان یتوضأ ویشرب فقال اهل الحوض انه تلغ فیه الکلاب والسبع
پہر ارادہ کیا کہ وضو کریں اور پیویں کہا صاحبان حوض نے کہ پیتی ہین اسمین کتی اور درندے
فقال عمر ان لها ما ولغت فی بطونها فشرب وتوضأ قال ابو حنیفة لا باس به
فرمایا حضرت عمر نے کہ اونکی لئی جو پی لیا بطنون اپنی مین پہر حضرت عمر نے پیا اور وضو کیا کہا ابو حنیفہ نے
اذا کان عشرا فی عشر مالم یتغیر طعمه وریحه ولونه انتهی فیکون
جبکہ ہون وہ دہ در دہ جب تک نہ متغیر ہو مزہ اور بو اور رنگ اوسکا تمام ہوا پس ہوگا
هذا اصلا صحیحا یعتمد علیه بناء الصلوة التی هی اول ما یحاسب
یہہ دہ در دہ اصل صحیح کہ معتماد کیا جاوی اوپر بنا نماز کا جو ہی اول اون امور کے کہ محاسبہ کیا جاویگا
به العبد یوم القیمة من عمله کما فی حدیث ابو هریرة سمعت رسول الله صلی
ساتہہ اوسکی عبد دن قیامت کی اعمال سی جیسا کہ حدیث ابی ہریرہ مین ہی کہ سنا مینی رسول اللہ صلے
الله علیه وسلم یقول اول ما یحاسب به العبد یوم القیمة من عمله الصلوة
اللہ علیہ وسلم سی کہ فرمایا اول اون امور کا کہ محاسبہ کیا جاویگا ساتہہ اوسکی عبد دن قیامت کے اعمال اوسکی سے
فان صلحت فقد افلح وانجح وان فسدت فقد خاب وخسر رواه الترمذی و
پس اگر درست ہوئی نماز تو فلاح پایگا اور نجات اور اگر فاسد ہوئی تو ٹوٹا پایگا اور خسارہ روایت کیا اسکو ترمذی نے
حسنه وعلیه الحنفیة واصحاب المتون قال فی الدر المختار لکن فی النهر
اور حسن کہا اوسکو اور اسی پر ہین حنفیہ اور اصحاب متون کہا در مختار مین لیکن نہر مین ہے
وانت خبیر بان اعتبار العشر اضبط لاسیما فی حق من لا رای له من العوام
کہ تو دانا ہی باین طور کہ اعتبار دہ در دہ کا مضبوط تر ہی خاصکر اون شخصون کے حق مین کہ نہین ہی رای اونکو عوام سے

فلذا افتی به المتاخرون الاعلام انتهی وقال الشامی فی شرح الدر المختار
لہذا فتوی دیا متاخرون علما نی جو بڑی ہین تمام ہوا اور کہا شامی نی شرح در المختار مین
لکن ذکر بعض المحشین عن شیخ الاسلام العلامة سعد الدین الدیری فی رسالته
لیکن ذکر کیا بعض محشیون نی شیخ الاسلام علامہ سعد الدین دیری سے رسالہ اوسکی
القول الراقی فی حکم ماء الفساقی انه حقق فیها ما اختاره اصحاب المتون من اعتبار
قول الراقی فی حکم ماء الفساقی مین نہ ثابت کیا اوس علامہ سعد الدین نی اوس مین
العشر ورد فیها علی من قال بخلافه ردا بلیغا واورد نحو مائة نقل ناطقة بالصواب
دہ در دہ سی اور رد کیا اوس رسالہ مین اوس شخص پر کہ قایل ہوا بخلاف اوس دہ در دہ کی نہایت رد اور وارد کیا اوسی قریب سو نقل
الی ان قال شعر اذا لم تر الهلال فسلم + لاناس راوه بالابصار ولا یخفی
یہان تک کہا شعر جبکہ نہ دیکھی تو چاند کو پس مان لی تو ہوال ان لوگون کا جنہون نی دیکہا اوسکو ساتھ آنکھ کے اور مخفی نہین
ان المتاخرین الذین افتوا بالعشر کصاحب الهدایة وقاضی خان وغیرهما
کہ علماء متاخرین کہ جنہون نی فتوی دیا ہی دہ در دہ کا مثل صاحب ہدایہ اور قاضی خان وغیرہ
من اهل الترجیح هم اعلم بالمذهب منا فعلینا اتباعهم انتهی کلام الشامی
جو اہل ترجیح سی ہین وہ ساتھ مذہب ابو حنیفہ کی اعلم اور واقف تر ہین ہم سی پس ضرور ہوئی ہمپر تابعداری اونکی تمام ہوا
وقال الشامی فی شرح الدر المختار وقال فی شرح المنیة لا ینبغی ان یعدل
اور کہا شامی نی شرح در المختار مین کہ کہا شرح منیۃ المصلے مین کہ نہین لایق یہہ کہ عدول کیا جاوے
عن الدرایة ای الدلیل اذا وافقتها روایة انتهی قال ابو بکر بن ابی شیبة
درایت یعنی دلیل سے جبکہ موافق ہوا اوسکو روایت امام کی تمام ہوا اور کہا ابو بکر بن ابی شیبہ نے
فی مصنفه قال ابو حنیفة لا بأس به اذا کان عشرا فی عشر انتهی وقال صاحب
اپنی مصنف مین کہ کہا ابو حنیفہ نی کہ نہین کچھہ خوف ساتھہ اوسکی جبکہ ہو پانی دہ در دہ تمام ہوا اور کہا صاحب
البحر الرائق فی رسالته المسماة بخیر الباقی فی جواز الوضوء من الفساقی قال
بحر الرائق نی اپنی رسالہ مین جو مسمی ہی بخیر الباقی فی جواز الوضوء من الفساقی کہ کہا

ركن الاسلام ابو الفضل عبد الرحمن الكرمانى واختلفت الروايات فى

رکن الاسلام ابو الفضل عبد الرحمان کرمانی نی کہ مختلف ہوئی ہین روایتین

تحديد الكثير والظاهر عند محمد انه عشر فى عشر انتهى مع انه قد ثبت عنهم ان

تحدید پانی کثیر دِ مین اور ظاہر نزدیک امام محمد کی یہہ ہی کہ وہ دہ دردہ ہی تمام ہوا باوجود اسکی ثابت ہی ائمہ

قولهم رواية عنه قال الشامى نقلا عن حاوى القدسى انه روى عن جميع اصحابه

کہ جو قول ہمارا ہی وہ روایت ہی امام ابو حنیفہ سی کہا شامی نی حاوی القدسی سی کہ روایت ہی اصحاب ابو حنیفہ سی

الكبار كابى يوسف ومحمد وزفر والحسن انهم قالوا ما قلنا فى مسئلة قولا الا وهو روايتنا

جو بڑی بڑی ہین جیسا کہ ابو یوسف اور محمد اور زفر اور حسن کہ کہا انہون نی کہ نہین کسی مسئلہ مین قول ہمارا مگر وہ روایت

عن ابى حنيفة واقسموا عليه ايمانا غلاظا انتهى فكان قول محمد هذا رواية عن

ہوتی ہی ابو حنیفہ سی اور قسمیں کہائین اسپر قسمین مغلظ تمام ہوا پس ہوا قول امام محمد کا وہ دہ دردہ روایت

ابى حنيفة فكان قولهم المروى عنهم فى ظاهر الرواية ان الغدير العظيم ما

امام ابو حنیفہ سی پس ہوا قول اونکا کہ مروی ہی اونسی ظاہر روایت مین کہ پانی کثیر وہ ہی

لا يتحرك احد طرفيه بتحريك الطرف الاخر اصلا مجملا وكان قولهما هذا اعنى قولهما العشر

کہ نہ ہلی ایک دو طرف کا ہلانی طرف دوسری کی نہ اصل مجمل اور ہوا قول امام ابو حنیفہ اور محمد کا یعنی قول دہ دہ

فى العشر تفسيرا وبيانا لذلك الاصل المجمل فلم تكن بينهما منافاة فوجب القول

دردہ کا تفسیر اور بیان واسطی اس اصل مجمل کی پس نہوئی کچہہ منافاۃ درمیان دونو قول کی پس واجب ہوا قول

به ولان ذلك القول مروى عن الامام ابى حنيفة وصاحبه محمد وتفسير

ساتہہ دہ دردہ کی اور اسواسطی کہ یہہ قول مروی ہی امام ابو حنیفہ اور صاحب اونکی امام محمد سی اور تفسیر ہی

للمجمل المروى عن الثلثة فى ظاهر الرواية وموافق للدليل الصحيح من الاحاديث الصحيحة

واسطی اوس مجمل کی جو مروی ہی ائمہ ثلاثہ سی ظاہر الروایۃ مین اور موافق ہی دلیل صحیح کو جو احادیث صحیحہ سی ہی

كما مر وقد مرّ انه لا يعدل عن الدراية اى الدليل اذا وافقها الرواية فوجب العمل به

جیسا کہ گذرا اور تحقیق گذرچکی یہہ بات کہ عدول نکیا جاوی درایۃ سی یعنی دلیل کی جبکہ موافق ہو اوسکی روایت امام کی

ويؤيده ذهب اليه الحنفية ما روي عن اصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم

اور تائید کرتا ہی مذہب حنفیہ کو جو مروی ہی اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سی

قال ابوبكر بن ابي شيبة وهو استاذ البخاري ومسلم وصاحب التصانيف كما في التقريب في مصنفه

کہا ابوبکر بن ابی شیبہ نی جو استاد بخاری و مسلم کا ہی اور صاحب تصانیف کہ ہی جیسا کہ تقریب مین ہی اپنی

حدثنا ابو خالد الاحمر عن خالد بن سلمة ان عليا سئل عن صبي بال في بئر قال ينزح

کہ حدیث کی ہمکو ابو خالد احمر نی خالد بن سلمہ سی کہ حضرت علی سوال کئی گئی اس مین کہ پیشاب کیا کوئی مین لڑکا

انتهى فذلك الاسناد ليس دون حديث القلتين عن الوليد ابن كثير لان ابا خالد

تمام ہوا یہہ اسناد کم نہین قوت مین اسناد حدیث قلتین ولید بن کثیر کی سی اسواسطی کہ ابو خالد

وخالد بن سلمة والوليد بن كثير كلهم من المرتبة الخامسة كما في التقريب و

اور خالد بن سلمہ اور ولید بن کثیر سبکی سب مرتبہ خامسہ سی ہین جیسا کہ تقریب ہی اور

قال ابو بكر في مصنفه حدثنا عباد بن العوام عن سعيد بن ابي عروبة عن قتادة

کہا ابوبکر ابن ابی شیبہ نی اپنی مصنف مین کہ حدیث کی ہمکو عباد بن عوام نی سعید بن عروبہ سی وہ قتادہ سی

عن ابن عباس ان زنجيا وقع في زمزم فمات فانزل اليه رجل ثم قال انزحوا ما فيها من الماء

وہ ابن عباس سی کہ زنگی گر پڑا کوئی زمزم مین اور مر گیا پہر اوتارا گیا ایک رجل پہر فرمایا نکالو جو کوئی مین پانی ہو

الحديث فذلك الاسناد ليس دون اسناد حديث القلتين عن محمد بن اسحاق

آخر حدیث تک پس یہہ اسناد کم نہین قوت مین اسناد حدیث قلتین محمد بن اسحاق کی سی

لان عباد بن العوام ثقة روي عنه في الصحاح الستة من الطبقة الثامنة

اسواسطی کہ عباد بن العوام ثقہ ہی روایت ہی اوس سی صحاح ستہ مین طبقہ ثامنہ سی ہی

وسعيد بن ابي عروبة ثقة حافظ كثير التدليس وكان من اثبت الناس في قتادة روي

اور سعید بن ابی عروبہ ثقہ ہی اور حافظ ہی کثیر تدلیس اور تہا وہ اثبت الناس اوس حدیث مین جو قتادہ سی

عنه في الصحاح الستة من الطبقة السادسة كما في التقريب وقتادة بن دعامة ثقة ثبت روي عنه

آتا ہی اور روایت ہی اوس سی صحاح ستہ مین طبقہ سادسہ سی ہی جیسا کہ تقریب مین ہی اور قتادہ بن دعامہ ثقہ

في

في الصحاح الستة من رأس الطبقة الرابعة كما في التقريب وقال أبو بكر في مصنفه
صحاح ستہ میں طبقہ رابعہ سے ہے جیسا کہ تقریب میں ہے اور کہا ابو بکر نے مصنف اپنی میں
حدثنا هشيم عن منصور عن عطاء ان حبشيا وقع في زمزم فمات فامر ابن
کہ حدیث کی ہمکو ہشیم نے منصور سے وہ عطا سے کہ حبشی گرا کوئی زمزم میں اور مر گیا پس امر کیا ابن
الزبير ان ينزف ماءها قال فجعل الماء لا ينقطع فنظروا فاذا عين تنبع من قبل
زبیر نے کہ نکالا جاوے پانی کوئیں زمزم کا کہا راوی نے کہ پانی نہ ٹوٹا پس نظر کی لوگوں نے ناگاہ چشمہ جاری ہے
الحجر الاسود فقال ابن الزبير حسبكم انتهى فهذا الاسناد ليس دون اسناد
حجر اسود کی طرف سے پس کہا ابن زبیر نے کفایت کرتا ہے تمکو تمام ہوا پس یہہ اسناد نہیں کم اسناد
حديث القلتين قال الشيخ ابن همام في فتح القدير والحلبي في الكبيري
حدیث قلتین کی سے کہا شیخ ابن ہمام نے فتح القدیر میں اور حلبی نے کبیری میں
اما فتوى ابن عباس فرواها الدار قطني عن ابن سيرين ان زنجيا وقع في
کہ فتویٰ ابن عباس کا روایت کیا اوسکو دار قطنی نے ابن سیرین سے کہ حبشی گرا کوئی زمزم میں
زمزم يعني مات فامر به ابن عباس فاخرج وامر بها ان تنزح حتى تنزح وهو
یعنی مر گیا پس امر کیا ابن عباس نے پس نکالا گیا اور امر کیا کہ نکالا جاوے پانی اوسکا حتی کہ نکالا جاوے اور یہہ
مرسل فان ابن سيرين لم ير ابن عباس ورواه ابن ابي شيبة عن هشيم عن منصور
مرسل ہے اسواسطے کہ ابن سیرین نے نہیں دیکھا ابن عباس کو اور روایت کیا اسکو ابن ابی شیبہ نے ہشیم سے وہ منصور سے
عن عطاء وهو سند صحيح ورواه الطحاوي عن صالح بن عبد الرحمن حدثنا سعد
وہ عطا سے اور وہ سند صحیح ہے اور روایت کیا اسکو طحاوی نے صالح بن عبد الرحمان سے کہ حدیث کی ہمکو سعد
بن منصور حدثنا هشيم حدثنا منصور عن عطاء ان حبشيا وقع في
بن منصور نے اونکو ہشیم نے اونکو منصور نے وہ عطا سے کہ حبشی گرا کوئی
زمزم فمات فامر عبد الله بن الزبير فنزح ماؤها فجعل الماء لا ينقطع فنظروا
زمزم میں اور مر گیا پس امر کیا عبد اللہ بن زبیر نے پس نکالا گیا پانی اوسکا پس پانی نہ ٹوٹا پس نظر کی لوگوں نے

فاذا عين تجري من قبل الحجر الاسود فقال ابن الزبير حسبكم وهذا ايضا صحيح

ناگاه چشمه جاری هی حجر اسود کی طرف سی کہا ابن زبیر نی کفایت کرتا هی تمکو اور یہہ اسناد بهی صحیح هی

باعتراف الشيخ تقي الدين ابن دقيق في الامام انتهى فهؤلاء اصحاب رسول

باقرار شیخ تقی الدین ابن دقیق کی اپنی کتاب الامام مین تمام ہوا پس یہہ لوگ اصحاب رسول

الله صلى الله عليه وسلم كانوا اكابر الصحابة في الاجتهاد والفقه والفضل

خدا صلی الله علیه وسلم کی تهی اکابر صحابه اجتہاد اور فقه اور فضل

والكرم وافهم كلام رسول الله ومراده ومرامه صلى الله عليه وسلم مع

وکرم مین اور خوب سمجهنی والی کلام رسول خدا کی اور مراد اور غرض آنحضرت صلی الله علیه وسلم کی باوجودیکه

انه كان ذلك بمحضر الصحابة قال الشيخ عبد الحق الدهلوي في شرح

تها یہه فتوی بمحضر صحابه کی کہا شیخ عبد الحق دہلوی نی شرح

المشكوة ان حديث القلتين مخالف لاجماع الصحابة فان الزنجي وقع في بير

مشکوة مین که حدیث قلتین کی مخالف اجماع صحابه کی هی اسواسطی که حبشی گرا کوئی زمزم مین

زمزم فامر ابن الزبير وابن عباس بنزح الماء كله بمحضر الصحابة ولم ينكر

پس امر کیا ابن زبیر اور ابن عباس نی ساته کهینچنی کل پانی کی بمحضر صحابه کی اور نه انکار کیا

احد منهم انتهى وقال الشيخ عبد الحق الدهلوي في الصراط المستقيم

کسینی اونسی تمام ہوا اور کہا شیخ عبد الحق دہلوی نی صراط المستقیم مین

القلتين

وكان ذلك بمحضر الصحابة ولم يظهر منهم انكار احد فظهر ان حديث

که تها یہه فتوی بمحضر صحابه کی اور نه ظاہر ہوا اونسی انکار پس ظاہر ہوا که حدیث قلتین کی

غير ثابت لمخالفة اجماع الصحابة وخبر الاحاد اذا خالف الاجماع كان مردودا

نہین ثابت واسطی مخالفت اجماع صحابه کی اور خبر آحاد جبکه مخالف ہو اجماع کی وه غیر مقبول هی

انتهى وقال الامام الطحاوي هو اوسع اهل الحديث في معاني الآثار وكان

تمام ہوا اور کہا امام طحاوی نی که وه اوسع اہل حدیث کا هی باب حدیث مین معانی الآثار مین که تها

ذلك بحضر الصحابة ولم ينكر منهم احد انتهى فحصل مما ذكر ان ما ذهب اليه
یہ فتوی ہی بحضر صحابہ کے اور نہ انکار کیا اونمین کسی شخص نے تمام ہوا بس حاصل ہوا ماذکر سی کہ مذہب
الحنفية فهو منصور بالاحاديث الصحيحة وعمل الصحابة رضى الله تعالى عنهم
حنفیہ کا منصور ہے ساتھہ احادیث صحیحہ اور عمل صحابہ رضے اللہ تعالے عنہم کے
وكذا سائر مسائل المعيار كان خلاف الحق والصواب قال فتصديت لتحرير
اور اسی طرح باقی مسائل معیار کے ہین خلاف حق اور صواب کے کہا مصنف معیار نے بس ہی ہوا مین تحریر
جواباتها اظهارا للحق لقوله تعالى ولا يخافون لومة لائم ولقوله عليه
جوابات اوسکی مین واسطی ظاہر کرنے حق کے واسطے قول اللہ تعالے کے کہ نہ خوف کرتے ملامت ملامت کنندہ کا اور واسطے
السلام الساكت عن الحق شيطان اخرس فجاء بعون الله كتابا ينطق
السلام کے کہ ساکت حق سی شیطان اخرس ہی بس آئی ساتھہ مدد اللہ کے کتاب کہ بولتی ہے
بالحق فلذا سميته باسم كالمسمى معيار الحق اقول فلما كان المعيار
ساتھہ حق کی لہذا نام رکھا مین ساتھہ اسم مانند مسمے کے معیار الحق کہتا ہون مین کہ ہرگاہ کہ تھی معیار
خلاف الحق والصواب كما مضى وسيتلى وجب على الجواب فلهذا تصديت
خلاف حق اور خلاف صواب جیسا کہ گذرا اور عنقریب پڑہا جاویگا واجب ہوا مجہپر جواب اسکا لہذا در پے ہوا مین
لتحرير جوابه اظهار اللحق لقوله تعالى يا ايها الذين امنوا كونوا انصار الله
واسطی تحریر جواب اوسکے کے واسطے ظاہر کرنے حق کے کیونکہ فرمایا اللہ تعالے نے ای صاحبان ایمان ہو جاو تم مددگار اللہ تعالے کے
ولقوله عليه السلام الساكت عن الحق شيطان اخرس فجاء بحمد الله تعالى
اور فرمایا علیہ السلام نے کہ ساکت حق سے شیطان اخرس ہے بس ناگاہ ہوگئی وہ تحریر بحمد اللہ تعالے
كتابا مستطابا ينطق عليكم بالحق والصواب فسميته مدار الحق تسمية الشئ
کتاب پاکیزہ بولتی ہی تمپر ساتھہ حق اور صواب کے بس نام رکہا مینے اوسکا مدار الحق نام رکہنا شئے کا
باسمه رجاء ان يجعله الله تعالى بكرمه وفضله مدار الحق فى رد معيار الحق
ساتھہ نام اوسی کے واسطے امید کرنے اسبات کے کہ کردی اللہ اوسکو ساتھہ کرم اور فضل اپنی کے مدار حق کا بیچ جواب معیار الحق کے

**قال** واعلم ان ما ادعیناه من کون تلک الرسالة الخ **اقول** هذا

کہا مصنف معیار نی کہ جان لی تو کہ جو دعوی کیا ہمنی کہ یہہ رسالہ الی اخرہ کہتا ہون مین کہ یہہ

کلام بعضه ذم لمن اقرا ولا بمدحه وفضله حیث قال جامع الحسنات و

کلام ہی کہ بعض اسکا مذمت ہی اوس شخص کی کہ اقرار کیا اوں مدح او رفضل اوسکی کا جب کہ کہا اوسنے کہ وہ یعنی

مجمع الحیاء والکرم وبعضه کذب محض لان محمد شاه انما هو معین مبین

مجمع حیا اور مکارم کا ہی اور بعض اوسکا کذب محض ہی کیونکہ محمد شاہ سوای اسکی اور نہین کہ وہ معین بین اور تہا

فی الباب الثانی والثالث لا الباب الاول فلو کانت هذه الاعانة موجب

باب ثانی اور ثالث مین نہ باب اول مین پس اگر ہو یہہ اعانت سبب

تلک العبارة وسبب هذه المذمة کان محمد حسین حدیث العهد بالاسلام

اس عبارت کا اور سبب اس مذمت کا تو ہو گا محمد حسین نو مسلم ہے

طالب کل جدید من الاحکام مقلدا بالفتح ومصنف المعیار مقلدا بالکسر فکان

اور طالب ہر جدید کا احکام سے امام اور مصنف معیار مقلد اور تابعدار اوسکا پس ہو گیا

شانه مکسورا وکلامه معکوسا فعاد علیه ما اورده علیه فاحفظ فتدبر

شان مصنف معیار کا ٹوٹا ہوا اور کلام اوسکی معکوس پس عائد ہوئی مصنف معیار پر جو وارد کی اوسنے نواب پر حسب

فانه من الالفاظ الیسیرة والمعانی الکثیرة **قال** فالمامول من ارباب

کیونکہ یہہ عبارت الفاظ یسیرہ سے ہے اور معانی کثیرہ سے ہے کہا مصنف معیار نی کہ امید ارباب

الفضل والکمال ان ینظروا الی ما قیل لا الی من قال فان المحققون یعرفون

فضل اور کمال سی یہہ ہی کہ دیکہین طرف قول کی نہ طرف قائل کی اسلئی کہ اہل تحقیق پہچانتی ہین

الرجال بالحق لا الحق بالرجال **اقول** هذا مخالف لما ثبت من

رجال کو حق سی نہ حق کو رجال سی کہتا ہون مین کہ یہہ قول مصنف معیار کا مخالف ہے اوسکو جو ثابت ہے

السلف اهل خیر القرون قال ابن سیرین وهو من اکابر التابعین

سلف سی جو خیر القرون ہین کہا ابن سیرین نی کہ وہ اکابر تابعین کا ہے

واجله ائمة المحدثين هذا العلم دين فانظروا عمن تاخذون رواه

اور اجله ائمہ محدثین کا ہی کہ یہہ علم دین ہی پس دیکھو اوسکو جسّی لیتی ہو اس دین کو روایت کیا اسکو

مسلم وقال ابن سيرين لم يكونوا يسالون عن الاسناد فلما وقعت الفتنة

مسلم نی اور کہا ابن سیرین نی کہ نہ تہی وہ صحابہ اور تابعین اور تبع تابعین گفتگو کرنی واسطے اسناد کی مگر جبکہ ہوا

قالوا سموا لنا رجالكم فينظر الى اهل السنة فيوخذ حديثهم وينظر الى اهل

تو کہا اونہوں نی کہ نام تو ہماری لئی اپنی رجال کا پس دیکہا جاتی اہل سنت تو لی جاتی حدیث اونکی اور دیکہا جاتی اہل

البدع فلا يوخذ حديثهم رواه مسلم فی مقدمة صحيحه فصار خاتمة مصنف

بدعت تو نہ اخذ کی جاتی حدیث اونکی روایت کیا اوسکو مسلم نے مقدمہ اپنی صحیح مسلم میں پس ہوا خاتمہ مصنف

المعيار خلاف السلف الاخيار ✻ تمت

معیار کا خلاف سلف اخیار کے +

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله الذی ارشدنا طريق اتباع الرسول باتباع اهل الذكر حيث قال

سب تعریف اللہ کے لئے ہے جسنے ارشاد کیا ہمکو رستہ اتباع رسول کا اتباع اہل ذکر کا ہی جبکہ فرمایا

فاسئلوا اهل الذكر ان كنتم لا تعلمون لكن لما كان جميع افراد ماصدق

کہ سوال کرو تم اہل ذکر یعنی اہل جہاد سی اگر ہو تم اہل ذکر لیکن جو نکہ تہی جمیع افراد ماصدق

عليه اهل الذكر غير مراد كان مقتضى الاية ان وجب علينا اتباع فرده

علیہ اہل ذکر کے غیر مراد تو مقتضی آیت کا یہہ ہوا کہ واجب ہے ہمپر اتباع فرد

الكامل لانه المتيقن دون غيره لانه المحتمل والصلوة على رسوله

کامل ماصدق علیہ اہل ذکر کیونکہ متیقن ہی نہ غیر اوسکا واسطی محتمل ہو اس غیر اور درود کامل نازل ہو رسول اوسکے

الذی رغبنا باتباع افقه العلماء حیث قال نضر الله عبدا سمع مقالتی
جسنی ترغیب دی ہمکو اتباع افقہ علما کے جبکہ فرمایا کہ تر و تازہ کری اللہ اوس عبد کو کہ سنا میرے
فحفظها ووعاها واداها فرب حامل فقه غیر فقیه ورب حامل فقه الی من
بہر محفوظ رکہا اور نگاہ رکہا اور پہونچایا اوسکو کیونکہ بسا اوقات حامل فقہ کا غیر فقیہ ہوتا ہے اور بسا اوقات حامل فقہ کا غیر
هو افقه منه رواه غیر واحد من المحدثین وعلی اله واصحابه واهل
لیکن حامل ہوتا ہی طرف افقہ کے روایت کیا اسکو بہت محدثین نی اور اوسکے آل اور اصحاب پر اور اوسکے اہل
سنته الذین اجمعوا علی اتباع المجتهد العدل دون غیره حیث صرحوا
سنت پر جو متفق ہوئی ہین اتباع مجتہد پرہیزگار کے نہ اور کے جبکہ تصریح کے اونہون نے
فی کتبهم مثلا قال الشیخ ابن الهمام فی تحریر الاصول الاتفاق علی حل
اپنی کتب مین مثلا کہا شیخ ابن ہمام نے تحریر الاصول مین کہ متفق ہوئی ہین اسپر کہ درست ہے
الاستفتاء ممن عرف انه من اهل الاجتهاد والعدالة وعلی امتناعه
فتوی لینا اوس عالم سے کہ مشہور معروف ہو اہل اجتہاد اور اہل تقوے سے اور متفق ہوی ہین اوپر
ان ظن احدهما انتهی واجمعوا علی ان غیر المجتهد لا یحل له ان یحکم
اگر ظن ہو ایک اون دونو کا تام ہو اور جمع ہوی ہین اسپر کہ غیر مجتہد کو نہین جائز کہ مسئلہ سائل بتاوے
ویفتی لما قال الامام النووی فی شرح مسلم قال العلماء اجمع المسلمون
جیسا کہ کہا امام نووی نی شرح مسلم مین کہ کہا علمائی کہ جمع ہوی ہین سب مسلمان
علی ان ذلك الحديث فی حاکم عالم اهل للحکم فان اجتهد واصاب
اسپر کہ یہہ حدیث بیچ شان اوس حاکم کی ہی کہ عالم ہو کر بہر اہل حکم کا یعنی مجتہد ہو پس یہہ مجتہد اگر اجتہاد
فله اجران اجر باجتهاده واجر باصابته وان اجتهد واخطاء فله
تو واسطے ووجہ اجر اجتہاد کا اور اجر اصابت کا واگر اجتہاد کیا اور مخطی ہوا تو اوسکو
اجر باجتهاده فاما من لیس باهل للحکم فلا یحل له الحکم فان
اجر ہے اجتہاد کا اور وہ نہون نی کہ جو شخص کہ نہو مجتہد تو نہین درست اوسکو مسئلہ سائل بتلانی کا پس اگر

حكم فلا اجر له بل هو اثم ولا ينفذ حكمه فهو عاص فى جميع احكامه سواء

حکم کریگا تو نہین اوسکی لئی اجر بلکہ وہ گناہ گار ہی اور نہین نافذ حکم اوسکا بلکہ گناہگار ہے جمیع احکام اپنی مین برابر ہے

وافق الصواب ام لا انتهى حاصله انه اذا لم يكن اهل الحكم وان كان عالما

کہ مصیب ہو یا مخطی تمام ہوا حاصل کلام نووی کا یہہ کہ جبکہ نہو وہ اہل حکم کا اگرچہ وہ عالم ہے

فلا يحل له ذلك فان فعل فهو عاص فى جميع احكامه وان وافق الصواب

نہین حلال اوسکو یہہ امر پس اگر کریگا تو گناہ گار رہیگا جمیع احکام اپنے مین اگرچہ مصیب ہو

وقال العينى وغيره اجمع العلماء على ان المفتى وجب ان يكون من اهل الاجتهاد

اور کہا عینی وغیرہ نے کہ جمع ہوئے علما اسپر کہ مفتی کو واجب ہی یہہ کہ ہو اہل اجتہاد سے

وان لم يكن من اهل الاجتهاد فلا يحل له ان يفتى الا بطريق الحكاية انتهى

اور اگر نہو اہل اجتہاد سے تو نہین حلال اوسکو یہہ کہ فتوی دی مگر بطریق حکایۃ کے تمام ہوا

اما بعد فيقول الفقير الحقير محمد شاه اوصله الله الى ما يرضاه لما كان

اما بعد کہتا ہی فقیر حقیر محمد شاہ کہ وصل کری اوسکو اللہ طرف مرضیات اپنی کے بہرہ کہ تہا

مقتضى الكتاب والسنة والاجماع اتباع المجتهد الكامل المتقى وجب علينا

مقتضی کتاب و سنت اور اجماع کا متبع ہونا مجتہد کامل متقی کا تو واجب ہوا ہمپر

ان نتبع المجتهد الكامل المتقى لكن لما قال عليه السلام يخرج فى اخر الزمان

یہہ کہ متبع ہون ہم مجتہد کامل متقی کے لیکن ہرگاہ کہ فرمایا علیہ السلام نے کہ آوینگے آخر زمانہ مین

رجال يختلون الدنيا بالدين والسنتهم احلى من السكر وقلوبهم قلوب

لوگ کہ حاصل کرینگے دنیا کو دریعہ دین کی اور حال یہہ ہوگا کہ زبانین اونکی میٹہی ہونگی شکر سی اور دل اونکی مثل دل

الذياب رواه الترمذى ذكره فى المشكوة وقال عليه السلام خير القرون

بہیڑیونکی ہونگی روایت کیا اسکو ترمذی نی ذکر کیا اسکو مشکوۃ مین اور فرمایا علیہ السلام نے کہ بہتر قرنون کا

قرنى ثم الذين يلونهم ثم الذين يلونهم وقال عليه السلام لا ياتى عليكم

قرن میرا ہی بہر قرن دوسرا ہی بہر قرن تیسرا ہے اور فرمایا علیہ السلام نی کہ نہ آویگا تم پر

زمان الذی بعدہ شرمنہ رواہ البخاری ذکرہ فی المشکوٰۃ کان مقتضی ہذہ

کوئی زمانہ مگر ہوگا پچھلا شر اوس زمانہ پہلی سی روایت کیا اوسکو بخاری نی ذکر کیا اسکو مشکوٰۃ مین تو ہوا مقتضی ان

الاحادیث المقبولۃ تنزل الزمان فی الخیریۃ وترقیہ فی الفساد یوما فیوما

احادیث مقبولہ کا کمتر ہونا خیر مین اور ترقی کا ہونا فساد مین دن بدن

فاذا کان الامر کذلک کان مقتضی ہذہ الاحادیث اتباع المجتہد الکامل

پس جبکہ ہوا امر اور حال زمانہ کا ایسا تو ہوا مقتضی ان احادیث کا متبع ہونا مجتہد کامل

العدل الورع ممن کان فی خیر القرون الثلثۃ المشہودۃ بالخیر لا غیرہم

پرہیزگار کا کہ ہو خیر القرون مین سی کہ وتین قرن ہین مشہود بالخیر نہ غیر اونکا

ممن بعدہم سوی المہدی علیہ السلام لانہ مستثنی عن ذلک الحکم

جو بعد اون کے ہین سوائی مہدی علیہ السلام کے اسلئے کہ وہ مستثنی ہین اس حکم سے

بالنصوص لکن لما کان اتباع مذہب القرن الاول متعذرا بل غیر ممکن

ساتھ نصوص کے لیکن ہرگاہ کہ تبع ہونا مذہب قرن اول کا تھا متعذر بلکہ غیر ممکن

لعدم تدوین المذہب وتقررہ من احدہم فلذا اجمعوا علی منع العوام تقلید

سبب نہ جمع ہونے مذہب کے اور نہ تقرر پانے اوسکے کسی صحابی سے لہذا جمع ہوے ہین اوپر منع کرنے عوام کے تقلید

مذاہب الصحابۃ کما فی تحریر الاصول وشرح منہاج الاصول ومسلم

مذاہب صحابہ کے سے جیساکہ تحریر الاصول اور شرح منہاج الاصول اور مسلم

الثبوت وغیرہا من کتب الاصول فبقی القرن الثانی والثالث فاجمع

الثبوت وغیرہ مین ہے جو کتب اصول سی ہین پس باقی رہے قرن ثانی اور قرن ثالث پس جمع ہوے

اہل السنۃ والجماعۃ کما سیاتی فی بحث التقلید علی اختیار مذاہب الائمۃ

اہل سنت اور جماعت جیساکہ عنقریب آویگا بحث تقلید مین اوپر اختیار کرنے مذاہب ائمہ

الاربعۃ لا غیرہم وان کان فی زمنہم غیرہم ایضا من اہل الاجتہاد

اربعہ کے نہ غیر اونکے کے اگرچہ ہو زمانہ اونکے مین غیر اونکا بھی اہل اجتہاد

والورع لما يرون فيهم ما لا يرون في غيرهم من مزيد تحقيق الدين و

وتقوى سی کیونکہ دیکہا اونہوں نے اون مین وہ چیز کہ نہین دیکہا غیر اونکے مین یعنی زیادتی تحقیق دین کے اور

التطبيق والتوفيق بين الآيات والاحاديث وتدوين مذاهبهم مع

مزید تطبیق اور توفیق درمیان آیات اور احادیث کے اور جمع ہونا اونکے مذاہب کا ساتہہ اجماع

اصحابهم وما كان عندهم من الآثار والاخبار حتى لم يوجد مثل ذلك

اونکی اصحاب کے اور جو کچہہ اونکے پاس ہی آثار اور اخبار سے حتے کہ نہین پائی جاتی ہی مثل اس تحقیق کے

في غير الائمة الاربعة كما سيأتي مع حفظ تدوينهم بالكتب المتداولة

غیر ائمہ اربعہ مین جیسا کہ عنقریب آویگا باوجود کہ ہی حفظ مسائل اونکی مذہب کا ساتہہ کتب متداولہ کہ

تراوها جماعة بعد جماعة في كل ساعة في الامصار والاعصار من زمانهم

کہ دست بدست لیتی ہی اونکو جماعت بعد جماعت کے ہر ساعت مین بلاد اسلام مین ہر زمانہ مین اوس زمانہ سی لیکر

الى زماننا بحيث لا تعد ولا تحصى مع ورود الاحاديث المشيرة الى

ہمکو ن تک بایں طور کہ نہ شمار کیا جای اور نہ حصر کیا جای باوجود ورود احادیث کے کہ وہ اشارہ کرتی ہین طرف

افضليتهم لكنهم اختلفوا في ان ايهم افضل فقال الحنفية بافضلية

اونکی افضلیت کے لیکن وہ مختلف ہوئی ہین اس امر مین کہ کون ایمہ اربعہ مین افضل ہی پس قائل ہوئے حنفیہ ساتہہ افضلیت

امامهم وقال المالكية بافضلية امامهم وقال الشافعية بافضلية

امام اپنی کی اور قائل ہوی مالکیہ ساتہہ افضلیت امام اپنے کے اور قائل ہوئے شافعیہ ساتہہ افضلیت

امامهم وقال الحنبلية بافضلية امامهم لكن لما كان سبب معرفة تلك

امام اپنی کی اور قائل ہوی حنبلیہ ساتہہ افضلیت امام اپنے کے لیکن ہرگاہ کہ تہا سبب معرفت اس

الافضلية بيان المناقب كما صرح به شاه عبد العزيز الدهلوي في

افضلیت کا بیان مناقب کا جیسا کہ بتصریح کی ہی اسکی شاہ عبد العزیز دہلوی نے

بستان المحدثين حيث قال قال كاتب الحروف سبب رواج مذهب الامام

بستان المحدثین مین ہی جبکہ کہا کہ کہتا ہی کاتب الحروف کہ سبب رواج پانی مذہب امام

مالك في ديار المغرب واندلس عند جمهور المورخين ان علماء هذه

مالک کا دیار مغرب اور اندلس مین نزدیک جمہور مورخین کے یہہ ہے کہ علماء ان

البلاد كثر ايابهم وذهابهم الى الحجاز للحج والزيارة فشاهدوا فضل

بلاد کے بہت ہوا آنا جانا اونکا طرف اہل حجاز کے واسطے حج اور زیارت آنحضرت کے تو مشاہدہ کیا اونہون نے بزرگی

الامام مالك وسعة علمه وجلالة قدره وعظم شانه فلما رجعوا الى وطانهم

امام مالک کا اور اونکی وسعت علم کا اور جلالت قدر کا او عظمت شان کا پس جبکہ آئی اپنی وطنون کو

كشفوا دفاترا وصاف كماله في بلادهم وكان تقليده في اذهانهم راسخا

تو کہو لا اور بیان کیا دفاتر اوصاف اونکی کمال کے کو اپنی اپنی بلاد مین پس ہو گئی تقلید امام مالک کے اونکی ذہنا [illegible]

مستقرا وكانوا قبل ذلك على مذهب الاوزاعي انتهى فبين كل واحد من

مضبوط اور رہی پہلی اس کی اور بر مذہب اوزاعی کے تمام ہوا. تو بیان کیا ہر واحد نے

الحنفية والمالكية والشافعية والحنبلية مناقب امامهم في كتبهم

حنفیہ اور مالکیہ اور شافعیہ اور حنبلیہ سے اپنی اپنی امام کی مناقب اپنی اپنی کتب مین

ومن قام بالقدح للحمية او العصبية او الحسد او الحقد او غير ذلك

اور جو شخص کہڑا ہوا ساتہہ قدح کے واسطے حمیہ کے یا عصبیت کے یا حسد کے یا کنیہ کے یا واسطے کسے اور [illegible]

من القصد الكاسد والغرض الفاسد قاموا حتى صار المثل المشهور بان لكل فرعون

قصد کاسد سے اور غرض فاسد کے تو کہڑی ہو جاتی اوسپر حتی کہ ہو گئی مثل مشہور کہ ہر فرعون کے لیے

موسى هكذا الى زماننا فلما جاء زماننا قام مصنف المعيار يتكلم في

موسی ہی اسی طرح لوگ کرتی رہی ہماری زمانہ تک جبکہ آیا ہمارا زمانہ تو کہڑا ہوا مصنف معیار کلام کیا

مناقب الامام الهمام امام الائمة سراج الامة ابي حنيفة عليه الرحمة

مناقب امام ہمام امام ائمہ سراج امہ ابو حنیفہ علیہ الرحمۃ مین

خصوصا وفي تنفير اهل اسلام عن اتباع الائمة الاربعة عموما فقمت عليه

خاصکر اور کلام کیا نفرت دلانی مین اہل اسلام کو اتباع ائمہ اربعہ کے سے عموما تو کہڑا ہوا مین اوپر

بعون اللہ تعالیٰ اولاً فی مناقب الامام ثم فی تقلید الائمۃ الاربعۃ

ساتھ مدد اللہ تعالیٰ کی اولاً تو مناقب امام میں اور بعد اوسکی تقلید ائمہ اربعہ میں اور

ثم فی عقائد مصنف المعیار فاقول بتوفیق اللہ المستعان وعلیہ التکلان

بعد اوسکے عقائد مصنف معیار میں پس کہتا ہوں میں توفیق اللہ مستعان کے اور اسی پر ہے بہروسا

فی الابتداء والانتہاء لما فرغ مصنف المعیار من الوسواس الاجمالی

ابتدا میں اور انتہا میں ہرگاہ کہ فارغ ہوا مصنف معیار وسواس اجمالے سے

اراد ان یوسوس فی صدور الناس بالوجہ التفصیلی

تو ارادہ کیا یہہ کہ تردد ڈالے سینہ لوگون میں وجہ تفصیلے کر.

فقال ہرچند کہ فضائل امام صاحب سے ہمکو عین عزت اور فخر ہے اسلیئے کہ ہمارے

پس کہا مصنف معیار نے

پیشوا ہین اور ہم اونکی ہر حق مین پیرو ہین لیکن اون فضائل سی جو فی الواقع ہون اور

ساتھہ اسناد صحیح کے ثابت ہون نہین تو جہوٹی تعریف شعبہ رفض کا ہے اسلیئے ہمیں

ضرور ہوا کہ اس بات کی بہی تحقیق لکہین کیونکہ کچی کچی باتین جو بایہ تحقیق سی نزدیک علماء

محققین ثقات کی دور ہین اور اس مین امام صاحب کے تابعی ہونیکا دعوی کیا ہے اور

واسطے اثبات اس دعوی کی احادیث موضوعہ وارد کے گئی ہین انتہے اور آگے جاکر

اس آیت السابقون الاولون من المھاجرین والانصار کے تحت مین فرمایا کہ امام

صاحب جس آیت کے مصداق تو تب ہوتے جبکہ تابعے ہوتی اور اسکا حال خوب روشن

ہوگیا تو اب فضیلت امام صاحب کے باقی تینون مجتہدون پر اگر تابعے ہونے کی رو سے

تہی تو نری بہر تابعی نہ ہونی مین جلا دون برابر ہین انتہے اور آگے جاکر اخیر تحت مناقب

کی فرمایا یہہ سب واہیات ہی اور موجب ذم کا ہے نہ یہہ کہ مدح کا باعث ہو اور جناب

حضرت امام کی تو یہہ شان نہین ہی کہ ایسی تکلیف شاق اور بدعات کو اونکی طرف

نسبت کیا جاوے اور دلیل بدعت ہونی اس عبادت کی یہہ ہی کہ جناب سالت مآب صلے اللہ علیہ وسلم نے

عمر بہر مین کبہی شب کو تیرہ رکعت سی زیادہ نوافل نہین پڑہی اور نہ کبہو تمام شب جاگی بلکہ ایک ثلث جاگتے

اور دو ثلث سوتی اور اسپر زیادہ کرنی والی کو فرماتی کہ یہہ شخص میری سنت سی نفرت کرتا ہی اور

یہہ ہم مین سی نہین اور ایساہی ختم کرنا قران کا ہی سات دن کی وری درست نرکہتی انتہی

**اقول** خلاصہ ان تینون عبارتون مصنف معیار کا یہہ ہی کہ عبارت پہلی صریح ہی اسمین کہ یہہ

فضائل جو علماء حنفیہ اپنی کتب مین بیان کرتی ہین یہہ جہوٹ اور شعبہ رفض کا ہی اور دعوی تابعی

ہونی امام صاحب کا باطل اور یہہ حدیثین موضوع اور عبارت دوسری مین تصریح ہی اسکی کہ امام صاحب

تابعی نہین ہین اور چارون ائمہ یعنی امام ابو حنیفہ اور امام مالک اور امام شافعی اور امام احمد بن

حنبل نہ تابعی ہونی مین برابر ہین اور عبارت تیسری صریح ہی اسمین کہ رسولخدا صلے اللہ علیہ وسلم

جمیع عمر مین ایک ثلث جاگتی تہی اور دو ثلث سوتی تہی پس اس سی زیادہ یعنی قیام ثلث لیل سی زیادہ

بدعت اور خلاف سنت ہوا اور انحضرت صلے اللہ علیہ وسلم عمر بہر مین کبہی شب کو تیرہ رکعت سے

زیادہ نوافل نہین پڑہی پس اس تیرہ رکعت سی زیادہ نوافل کا پڑہنا بدعت اور خلاف سنت ہوا

پس تراویح مثلا بیس رکعت کی بدعت ہوئی اور ختم کرنا قرآن کا سات دن کی وری ممنوع اور

ناروا ہی اور ایساہی صیام الدہر کو اور عبارت مین منع فرمایا ہے پس ثابت ہوئی ذکر کی

امور ثمانیہ اول یہہ کہ مناقب امام صاحب کے جہوٹی تعریفین ہین اور دوسری یہہ کہ تابعیت امام صاحب کی

باطل اور تیسرے یہہ کہ یہہ حدیثین موضوع اور چوتہی یہہ کہ جمیع عمر مین انحضرت ایک ثلث رات سے

زیادہ کبہی نہین جاگی پس قیام زیادہ ثلث لیل سی بدعت اور خلاف سنت ہوا اور پانچوین یہہ کہ

انحضرت جمیع عمر مین دو ثلث سوتی تہی اور ایک ثلث رات کا جاگتی تہی پس قیام تمام لیل کا

بدعت اور خلاف سنت ہوا اور چہٹی یہہ کہ آنحضرت نی تیرہ رکعت سی زیادہ نوافل کبہو نہین پڑہے

پس پڑہنا نوافل کا تیرہ رکعت سی زیادہ بدعت اور خلاف سنت ہوا اور ساتوین یہہ کہ ختم کرنا

قران شریف کا سات دن کی وری ممنوع اور ناجائز ہے اور آٹہوین یہہ کہ صیام الدہر ممنوع

اور ناروا ہے پس چونکہ یہہ غلط محض اور پایہ اعتبار سی خارج تہا تو ضرور ہوا ہمپر دریے

ہونا ان امور ثمانیہ کے تو کہ معلوم ہو جاوین اہل اسلام کو مفاسد اور مکائد مصنف

معیار کے **فاقول بتوفیق اللہ تعالی وعونہ فی الابتداء والانتہاء**

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

بعد حمد اور صلوۃ اور سلام کی جاننا چاہئے کہ مطلب ہمارا اس مقام پہ بیان کرنا مناقب امام صاحب
کا ہی اور تابعیت خرد اعظم مناقب کی ہی اور یہہ مرد و نو ثابت اور محقق ہیں ساتھ نقول علماء
ثقات اور محدثین ثبات کی مثلا جیسا کہ امام نووی اور حافظ ذہبی اور حافظ دارقطنی اور حافظ
خطیب بغدادی اور حافظ ابن حجر عسقلانی اور حافظ جلال الدین سیوطی اور امام یافعی اور
امام محمد بن یوسف شامی اور علامہ ابن حجر مکی اور شیخ الاسلام عینی اور ملا علی قاری اور شیخ
عبد الحق دہلوی وغیرہم یہہ لوگ سب کے سب محدثین اور ثقات دین اور حفاظ اور شراح حدیث
اور حمال نقول اور معتبرین نزدیک علماء دین کی ہیں ہر چند مناقب امام صاحب کے بہت ہیں اور علماء
مذاہب ائمہ اربعہ نے مناقب امام صاحب کے میں بڑی بڑی کتابیں تصنیف کی ہیں لیکن موجود ہونا
کتب ان علماء کا چونکہ اس دیار میں نایاب اور معدوم تہا لہذا جمع کرنا سب مناقب امام صاحب کا
متعذر ہوا مگر مناقب معدودہ کہ چند گوان علماء مذکورین کی کتب معتبرہ سے حاصل ہوئی ہیں وہ
یہاں نقل کئی جاتی ہیں تو کہ معلوم ہو جاوی علو شان امام صاحب کا **جاننا چاہئے**
کہ مناقب امام صاحب کے بعضے تو احادیث صحیحہ اور مقبولہ سے ثابت ہیں اور بعضے منقول ہیں
ائمہ دین اور حدیث کے سے مثل امام شافعی اور امام احمد بن حنبل اور امام مالک
اور امام ابو یوسف اور امام محمد اور استاذ المحدثین عبد اللہ بن المبارک اور رئیس المحدثین
یحیی بن معین اور استاد امام شافعی وکیع بن الجراح وامثالہم کے ساتھ نقول ان
علماء مذکورین کے مثل نووی وغیرہ کے

## باب المناقب الثابتۃ بالاحادیث المقبولۃ باب

باب ہے مناقب کا جو ثابت ہیں ساتھ احادیث مقبولہ کے باب بیچ امر کا

## کون ابی حنیفۃ اعلم من ائمۃ المذہب لکونہ اولھم

کہ ابو حنیفہ اعلم ائمہ مذہب کا ہے اس واسطے کہ وہ سب سے بڑی سابقین میں اول سے

بیان مصداق حدیث ان تزیا والا برجل

اخرج عن ابی هریرة قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لوکان الدین عند

روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ اگر ہوگا دین نزدیک

الثریا لذھب بہ رجل من ابناء فارس حتی تناوله رواه مسلم فی صحیحه فی باب

ثریا کے تو البتہ جاویگا اوسکی طرف ایک رجل ابناء فارس سے حتی کہ جا پہونچیگا اوسکو روایت کیا اسکو مسلم نے اپنی صحیح کی باب

فضل فارس من کتاب الفضائل پس یہہ حدیث صحیح دال ہی اسپر کہ حق بجانب اس

فضل فارس مین جو وہ کتاب فضائل سے ہے

رجل کی ہوگا مسائل مختلفہ مین لیکن باقی رہا کہ یہہ رجل کون ہی پس دلالت کی اس حدیث نے

اسپر کہ یہہ رجل وہ ہی کہ یہہ تین قیدین اوس مین پائی جاوین قید اول یہہ کہ وہ رجل ابناء

فارس سی ہو جیساکہ یہ منصوص حدیث کا ہی اور قید ثانی یہ کہ وہ رجل مجتہد ہی ہو جیساکہ

دلالت کرتا ہی لفظ تناوله کا اور قید ثالث یہہ کہ وہ رجل صاحب مذہب مدون کا ہو یا نہو

کہ ہوا ون ائمہ سی کہ خروج اون سی باجماع اہل سنت ممنوع ہو جیساکہ دلالت کرتا ہے

اسپر ترغیب دینا آنحضرت کا کیونکہ اگر مذہب مدون اوسکا نہو یا ائمہ مذکورین سی نہو تو

لغو ہو جاویگا ترغیب دینا آنحضرت کا اور باطل ہو جاویگا فائدہ خبر دینے آنحضرت کا

کیونکہ اگر مذہب اوسکا مدون نہو یا ائمہ مذکورین سی نہو تو عمل اوسکی مذہب پر کیونکر ہوگا

پس ضرور ہوا کہ ہو ائمہ مذکورین سی اور مذہب اوسکا مدون ہو اور یہہ تینون قیدین ابو حنیفہ

مین موجود ہین نہ غیر مین کیونکہ وہ ابناء فارس سی اور مجتہد ائمہ اربعہ سی اور صاحب مذہب مدون کے تھے

قید اول

اما الاول وهو کونه من ابناء فارس فقال فی الرسالة

اما قید اول یعنی ابو حنیفہ ابناء فارس سی ہین کہا اوس رسالہ مین

المطبوعة فی المطبع المصطفائی سنه ۱۲۶۳ المشهورة بنسب نامه رسول

جو مطبوع ہوا ہی مطبع مصطفائی مین سنہ بارہ سو ترسٹھ مین اور مشہور ہی ساتھ نسب نامہ رسول صلعم کے

النعمان بن ثابت بن النعمان بن مرزبان بن ثابت بن قیس بن یزدگرد

کہ نعمان ہی بیٹا ثابت کا وہ بیٹا نعمان کا وہ بیٹا مرزبان کا وہ ثابت کا وہ قیس کا وہ یزدگرد کا

بن شہریار بن پرویز بن نوشیروان بن قباد بن فیروز بن یزدجرد بن بھرام

وہ شہریار کا وہ پرویز کا وہ نوشیروان کا وہ قباد کا وہ فیروز کا وہ یزدجرد کا وہ بہرام

گور بن شاپور بن ھرمز بن نرسی بن بھرام بن اردشیر بن بابک بن مھرس

گور کا وہ شاپور کا وہ ہرمز کا وہ نرسی کا وہ بہرام کا وہ اردشیر کا وہ بابک کا وہ مہرس کا

بن ساسان بن ھرمن بن اسفندیار بن گشتاسپ بن لھراسپ بن بھمن بن

وہ ساسان کا وہ ہرمن کا وہ اسفندیار کا وہ گشتاسب کا وہ لہراسپ کا وہ بہمن کا وہ

کیقباد بن داراب بن طھماسپ بن نمرود ۃ وقال الملا علی قاری فی الرسالۃ

کیقباد کا وہ داراب کا وہ طہماسپ کا وہ نمرود کا جو معصر ابراہیم علیہ السلام کا ہی اور کہا ملا علی قاری نے رسالہ

المذکورۃ ویکفینا من سلاطین العالم ابراهیم بن ادھم المتلمذ لامامنا

مذکورہ میں کہ کفایت کرتا ہی ہمکو سلاطین جہان کی سی ابراہیم بن ادہم کہ شاگرد ہے ہمارے امام ابوحنیفہ کا

فی العلم والعمل واعراضه عن الدنیا واقباله علی العقبی والحضور مع المولی

علم میں اور عمل میں اور اعراض کرنی میں دنیا سی اور متوجہ ہونی میں عقبی پر اور حاضر رہنی میں ساتھہ مولی کے

مع ان السلاطین فی کل زمان ومکان ثابتون علی مذهب النعمان کسلاطین

باوجود اسکی کہ سلاطین ہر زمانہ میں اور ہر مکان میں ثابت رہی اوپر مذہب ابوحنیفہ کے جیسا کہ سلاطین

الروم حفظهم الله تعالی عن حوادث الدوران وسلاطین ماوراء النهر

روم نگاہ رکھی اللہ تعالی اونکو حوادث اور تغیرات دوران کے سے اور سلاطین ماوراءالنہر کے

فی کل عصر ودهر وسلاطین الهند والسند فی البر والبحر ولعل حکمة ذلک

ہر عصر اور ہر زمانہ میں اور سلاطین ہند اور سند کے خواہ بری خواہ بحری شاید کہ حکمت اوسکی یہ ہی

ان ابا حنیفة من ذریة کسری الملقب بنوشیروان انتهی ۃ وقال الشامی

کہ ابوحنیفہ اولاد بادشاہ فارس ہی کہ ملقب بنوشیروان ہے تمام ہوا اور کہا شامی نے

فی شرح الدر المختار قوله ثابت ان ثابتا والد الامام ادرک الامام علی

شرح در المختار میں قول اوسکا کہ ثابت سواہی کہ ثابت والد امام ابوحنیفہ کیتے پایا حضرت علی

بن ابی طالب رضی الله تعالیٰ عنه فدعا له ولذریته بالبرکة ففی تاریخ ابن خلکان

بن ابی طالب رضی الله تعالیٰ عنه کو پس دعا کی اوسکو اور اولاد اوسکی کو برکت کے تاریخ ابن خلکان مین ہے

عن الخطیب ان حفید ابی حنیفة قال انا اسماعیل بن حماد بن النعمان بن ثابت

خطیب سی کہ پوتی ابی حنیفہ کے نے کہا کہ خبر دے ہمکو اسماعیل بن حماد بن نعمان بن ثابت

بن النعمان بن المرزبان من ابناء فارس من الاحرار والله ما وقع علینا رق

بن نعمان بن مرزبان جو ابناء فارس احرار سے ہین کہ واللہ نہین ہوا ہم پر رق

قط ولد جدی ابو حنیفة سنة ثمانین وذهب ثابت الی علی بن ابی طالب رضی

کبھی پیدا ہوا دادا میرا ابو حنیفہ سنہ اسی مین اور حاضر ہوا ثابت بخدمت علی بن ابی طالب رضی

الله تعالیٰ عنه وهو صغیر فدعا له بالبرکة فیه وفی ذریته ونحن نرجوان یکون

اللہ تعالے عنہ اس حال مین کہ وہ ثابت لڑکا تہا پس دعا کی حضرت علی نی اوسکی لیئی برکت کی اوسمین اور اوسکی ذریت مین

الله تعالیٰ قد استجاب لعلی فینا انتهی وعلیه الجماهیر قال ابن حجر فی الخیرات

کہ اللہ تعالی نی قبول کی دعا حضرت علی کی ہم مین تمام ہوا اور اسی پر ہی جمہور علما کا کہا ابن حجر نے خیرات

الحسان فی ترجمة النعمان وقد کان جد ابی حنیفة من فارس علی ما علیه الاکثرون

الحسان ترجمۃ النعمان مین کہ تہا دادا ابو حنیفہ کا فارس سے بنا بر مذہب جماہیر علما کے

انتهی ذکره الشامی فی شرح الدر المختار واما الثانی وهو کونه من

تمام ہوا ذکر کیا اوسکو شامی نے شرح در المختار مین اما ثانی یعنی ابو حنیفہ

المجتهدین فقال الامام الاسنوائی فی اخر شرح منهاج الاصول

ائمہ مجتہدین سی ہی کہا امام اسنوائی نے آخر شرح منہاج الاصول مین

للقاضی البیضاوی وقال امام الحرمین فی البرهان اجمع المحققون علی ان

جو قاضی بیضاوی کی ہی کہ کہا امام الحرمین نی برہان مین کہ جمع ہوئی ہین اہل تحقیق اسپر کہ

العوام لیس لهم ان یعملوا بمذهب الصحابة بل علیهم ان یتبعوا مذاهب الائمة

عوام کو نہین جائز ہے کہ عمل کرین مذہب صحابہ پر بلکہ لازم ہی اونپر یہ کہ متبع ہون مذاہب اون اماموں کے

الذين سبّروا وبوّبوا الابواب وذكروا اوضاع المسائل واوضحوا طرق النظر

کہ اصول و قواعد دین کی مقرر کئی او باب باب کیا ابواب مسائل کو او ذکر کیا اوضاع مسائل کو او واضح کیا طرق استدلال کو

وهذبوا المسائل وبينوها وجمعوها وذكر ابن الصلاح ايضا حاصله انه

اور مہذب کیا مسائل کو اور خوب بیان کیا اونکو او جمع کیا انکو اور ذکر کیا ابن صلاح نے بھی کہ حاصل وسکا یہ ہی

متعين تقليد الائمة الاربعة دون غيرهم لان مذاهب الائمة الاربعة

کہ متعین اور لازم ہی تقلید ائمہ اربعہ کی نہ غیر اونکے کی کیونکہ مذاہب ائمہ اربعہ کے

قد انتشرت وعلم تقييد مطلقها وتخصيص عمومها وشروط فروعها بخلاف

پہیل گئی ہیں اہل اسلام میں اور جانی گئی تقیید اونکی مطلق کی او تخصیص اونکی عام کی او شروط اونکی فروع کے بخلاف

غيرهم انتهى وقال الشيخ ابن الهمام في اخر تحرير الاصول نقل الامام اجماع

مذہب غیر ائمہ اربعہ کے تمام ہوا اور کہا شیخ ابن ہمام نے آخر تحریر الاصول میں کہ نقل کیا امام الحرمین نے اجماع

المحققين على منع العوام من تقليد الصحابة بل عليهم تقليد من بعدهم الذين

محققین کو اوپر منع کرنے عوام کے تقلید صحابہ کے سے بلکہ واجب ہے اوپر تقلید اون پہلون کے کہ جنہوں نے

سبروا ووضعوا ودونوا وعلى هذا ما ذكره بعض المتاخرين من منع تقليد

اصول او قواعد دین کے مقرر کئے ہیں واور وضع مسائل کے مقرر کئی ہیں اور مدون کیا مسائل کو بنا براوسکے ذکر کیا بعض متاخرین نے

غير الائمة الاربعة لانضباط مذاهبهم وتقييد مسائلهم وتخصيص عمومها

سوای ائمہ اربعہ کے واسطے منضبط ہونے مذاہب ائمہ اربعہ او واسطے منضبط ہو تقیید اونکی مسائل کی اور واسطے منضبط

ولم يدر مثله في غيرهم الان لانقراض اتباعهم وهو الصحيح انتهى وقال

ہو نہیں پایا جاتا مثل اسکی اونکی غیر میں اب واسطے نابود ہو جانے اونکے اتباع کے اور یہ صحیح تمام ہوا اور کہا

ابن حجر المكي في فتح المبين شرح الاربعين في شرح الحديث الثامن و

ابن حجر مکی نے فتح المبین شرح الاربعین میں شرح حدیث اٹھائیس میں

العشرين وهذا في حق المقلد الصرف في تلك الازمنة القريبة من زمن

کہ یہ حق مقلد صرف میں ہی ہو اوس زمانہ قریبہ زمانہ

الصحابة اما فی زماننا فقال بعض ائمتنا لا یجوز تقلید غیر الائمة الاربعة

صحابہ سی تہا اما ہماری زمانہ میں پس کہا بعض ائمہ ہماری نے کہ نہیں جائز تقلید سوای ائمہ اربعہ یعنے

الشافعی ومالک وابی حنیفة واحمد بن حنبل رضوان الله علیهم لان

شافعی اور امام مالک اور امام ابو حنیفہ اور امام احمد بن حنبل رضوان اللہ علیہم کے کیونکہ

هؤلاء عرفت قواعد مذهبهم واستقرت احکامهم وخدمها تابعوهم

یہہ لوگ خوب معلوم ہوگئی ہیں قواعد اونکی مذہب کے اور قرار پائیں ہیں اونکی احکام اور خدمت کی ہی اونکی اونکے اہل مذہب نے

وحرروها فرعا فرعا وحکما حکما فلا یوجد حکم الا وهو منصوص لهم

اور خوب منقح کرکے لکہا اونہوں نے خوب تفصیل وار پس نہیں پایا جاتا کوئی حکم مگر کہ ہوتا ہی وہ منصوص اونکا

اجمالا وتفصیلا بخلاف غیرهم فان مذاهبهم لم تحرر ولم تدون کذلک

اجمالا یا تفصیلا بخلاف غیر ان ائمہ اربعہ کے اسواسطے کہ مذاہب انکے نہ لکہے گئے ہیں مسائل اونکی اور نہ جمع کیے گئے ہیں

فلا یعرف لها قواعد یستخرج علیها احکامها فلم یجز تقلیدهم فیما حفظ

پس نہیں معلوم اونکی لئی قواعد کہ نکالی جاتیں اون پر احکام اونکی پس نہ جائز ہوئی تقلید اونکی اوس میں جو محفوظ ہو

عنهم لانه قد یکون مشروطا بشروط اخری ووکلوها الی فهمها من

اون سی کیونکہ وہ کبہی ہوتا ہی مشروط ساتہہ شرطوں اور کے کہ منوط ہوتا ہی فہم اون شرطوں کا اوسے

قواعدهم فقلت الثقة بما حفظ عنهم من شرط او قید فلم یجز التقلید حینئذ

قواعد پر پس کم ہوگیا اعتبار جو محفوظ ہی اونکی شرط اور قید کے جہت سے پس جائز ہوئی تقلید اونکی اوس وقت

انتهی فقد علم مما ذکرناه من ائمة المجتهدین من اصحاب المذاهب المدونة

تمام ہوا پس معلوم ہوا ماذکر سے کہ ابو حنیفہ ائمہ مجتہدین سے ہے جو صاحب مذہب مدون کے ہیں

واما الثالث وهو کونه من الائمة المذکورین فقال

اما ثالث یعنے ابو حنیفہ ائمہ مذکورین سے ہیں کہا

صاحب بحر الرائق فی الاشباه فی القاعدة الاولی من النوع الثانی من الفن

صاحب بحر الرائق نے اشباہ کے قاعدہ اولے میں جو نوع ثانے فن

عصر واحد وان لم یات فی خبر قط انہما اجتمعا فالروایۃ ثابتۃ انتہی پس ہونا

عصر واحد مین اگرچہ نہ ثابت ہو کسی خبر مین کبھی کہ وہ دونو جمع ہوئے ہین پس روایت اس صورت مین ثابت اور مقبول ہے تمام ہوا

وانلہ او امام صاحب کا عصر واحد مین ظاہر اور ممکن اللقا ہونا ثابت پس روایت امام صاحب کے لازم القبول

ہوئی ساتھہ قاعدہ متفق علیہ محدثین کی اور روایت امام کی واثلہ سی یہہ ہی کہ سمعت واثلۃ بن الاسقع

یقول سمعت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یقول لا تظہر شماتۃ لاخیک فیعافیہ اللہ

ویبتلیک جاننا چاہئے کہ مصنف معیار نے حدیث عبد اللہ بن اوفی سی سکوت فرمایا یہہ سکوت فرمانا اوسکا

دال اوپر عجز اوسکے کے ہے وکیف لا وقد قال اللہ تعالے الا ان حزب اللہ ہم الغالبون قال ابن حجر روے

کہا ابن حجر نے کہ روایت کے

عنہ الامام ہذا الحدیث المتواتر من بنے للہ مسجدا ولو کمفحص قطاۃ بنی اللہ لہ

اوس سے امام ابو حنیفہ نے یہہ حدیث متواتر کہ جو شخص کہ بنا ہی مسجد اگرچہ مثل گہر تو ہی کے ہو تو تیار کریگا اللہ اوسکی لئے

بیتا فی الجنۃ انتہی وقال الشامی وزاد علی من ذکرہا ہنا ممن روے عنہم الامام

گہر جنت میں اور کہا شامی نے کہ زیادہ کیا ابن حجر نے اون صحابہ پر جو ذکر کئی گئی ہین اس جگہہ او صحابہ

فقال ومنہم سہل بن سعد ووفاتہ سنہ ۸۸ ومنہم السائب بن یزید بن سعید

پس کہا کہ بعض اون سی سہل بن سعد ہے اور وفات اوسکی سنہ ۸۸ مین ہوئی اور بعض اون سی سائب بن یزید بن سعید ہے

ووفاتہ سنہ ۹۱ او سنہ ۹۲ او سنہ ۹۴ ومنہم عبد اللہ بن بسر ووفاتہ سنہ ۹۶

اور فوت ہوا وہ سنہ ۹۱ یا سنہ ۹۲ یا سنہ ۹۴ مین اور بعض اون سی عبد اللہ بن بسر ہین اور وفات اوسکے سنہ ۹۶ مین ہوئی

ومنہم محمود بن الربیع ووفاتہ سنہ ۹۹ انتہی کلام الشامی وقال فی الدر المختار

اور بعض اون سی محمود بن ربیع ہے اور وفات اوسکے سنہ ۹۹ مین ہوئی تمام ہوا کلام شامی کا اور کہا در المختار مین

وقد صح ان ابا حنیفۃ سمع الحدیث من سبعۃ من الصحابۃ کما بسط فی اخر منیۃ

کہ تحقیق صحیح ہوئی یہہ بات کہ ابو حنیفہ نے سنے حدیث سات صحابہ سے جیسا کہ بسط کیا آخر منیۃ

المفتی وادرک بالسن نحو عشرین صحابیا کما بسط فی اوائل الضیاء انتہی

المفتی مین اور پایا ازروی عمر کے نحو بیس صحابی کے جیسا کہ بسط کیا اوائل ضیاء مین تمام ہوا

وقال الطحطاوی قولہ وصح ان ابا حنیفۃ قال فی تبییض الصحیفۃ قد الف

اور کہا طحطاوی نے قولہ وصح ان ابا حنیفۃ کہا سیوطی جلال الدین سیوطی نے تبییض الصحیفہ مین مناقب ابی حنیفہ

الامام ابو معشر عبد الكريم بن عبد الصمد الطبري المقري الشافعي جزء
امام ابو معشر عبد الكريم بن عبد الصمد طبری مقری شافعی نے ایک رسالہ
فيما رواه الامام ابو حنيفة عن الصحابة قال ابو حنيفة رويت اه وذكر هولاء
اوس احادیث میں کہ روایت کیا ہے اوسکو امام ابو حنیفہ نے صحابہ سے کہا ابو حنیفہ نے رویت الخ اور ذکر کیا ابو معشر نے ان لوگون
المذكورين انتهى وغير ذلك من النقول في ذلك الباب فقد ثبت السماع من
مذکورین کو تمام ہوا اور سوای اوسکی اور نقول علما کے اس باب میں پس ثابت ہوئے سماع امام کے
الصحابة كما قال اصحابه فاذا عرفت ذلك فاعلم ان الامام لما كانت تابعيته
صحابہ سے جیساکہ کہا اوسکی اصحاب نے پس جبکہ معلوم ہوا یہہ مذکور جان لی کہ امام ہرگاہ کہ تھی تابعیت اوسکی
ثابتة باتفاق العلماء المعتبرين كما مر كان الامام الاعظم ابو حنيفة مصداق
ثابت باتفاق علماء معتبرین کے جیساکہ گذرا تو تھا امام ابو حنیفہ مصداق
اية السابقون الاولون من المهاجرين والانصار والذين اتبعوهم باحسان رضي
اس آیت کا جو لوگ سابق اور اول ہین مہاجرین اور انصار سے اور جو لوگ کہ تابع ہوئی ہین اونکی
الله عنهم ورضوا عنه واعد لهم جنت تجري من تحتها الانهار مصداقا بالذات
السابقون کی اور راضی ہین وہ اللہ سے اور تیار کیا اللہ نے اونکی لئے باغ کہ جاری ہین تحت اونکی نہرین مصداق تھا
دون الائمة الثلثة مالك والشافعي واحمد بن حنبل رضي الله عنهم لان الامام
سوای ائمہ ثلثہ باقیہ کے یعنی امام مالک اور امام شافعی اور امام احمد بن حنبل راضی ہو اللہ تعالے اون سے اس واسطے کی امام
مالك اصغر منه ثلث وخمس عشرة سنة والامام الشافعي ولد سنة خمسين
مالک چھوٹا ہی ابو حنیفہ سے تیرہ برس یا پندرہ برس اور امام شافعی پیدا ہوا سنہ ایک سو پچاس
ومائة واحمد بن حنبل بعد ذلك قال العسقلاني في التقريب احمد بن حنبل مات سنة
مین اور احمد بن حنبل بعد اسکی کہا ابن حجر عسقلانی نے تقریب مین کہ احمد بن حنبل فوت ہوا سنہ
احدى واربعين ومائتين وله سبع وسبعون سنة ومحمد بن ادريس الشافعي
دو سو اکتالیس مین اور عمر اوسکی ستتر برس کے تھے اور محمد بن ادریس شافعی

مات سنة اربع ومائتين وله اربع وخمسون سنة ومالک بن انس مات سنة تسع و
فوت ہوا سنہ دو سو چار اور عمر اوسکی چون برس کی تہی اور مالک بن انس فوت ہوا سنہ ایک سو
سبعين ومائة وكان مولده سنة ثلث وتسعين انتهى وقال في خاتمة مجمع البحار
اناسی مین اور تہا تولد اوسکا سن ترانوی مین تمام ہوا اور کہا خاتمہ مجمع البحار مین
ومالک بن انس ولد سنة خمس وتسعين ومات بالمدينة سنة تسع وسبعين ومائة
کہ مالک بن انس پیدا ہوا سنہ پچانوی مین اور فوت ہوا بیچ مدینہ کی سنہ ایک سو اناسی مین
وله اربع وثمانون سنة والشافعي ولد سنة خمسين ومائة ومات بمصر سنة
اور عمر اوسکی چوراسی برس کی تہی اور امام شافعی پیدا ہوا سنہ ایک سو پچاس مین اور فوت ہوا مصر بیچ سنہ
اربع ومائتين واحمد بن حنبل ولد سنة اربع وستين ومائة ومات ببغداد سنة
دو سو چار مین اور احمد بن حنبل پیدا ہوا سن ایک سو چونسٹھ مین اور فوت ہوا بغداد مین سنہ
احدى واربعين ومائة وله سبع وسبعون سنة انتهى فظهر مما ذكران الامام
ایک سو اکتالیس مین اور عمر اوسکی ستتر برس کی تہی پس ظاہر ہوا ماذکر سے کہ امام
الشافعي واحمد بن حنبل لم يمكن ان يكونا من التابعين فبقي امكان الامام مالك فانه ولد
شافعی اور احمد بن حنبل نہین ممکن کہ ہون تابعین سی پس رہا امام مالک کا امکان کیونکہ وہ پیدا ہوا
في زمن بعض الصحابة كابي الطفيل لكنه لم يثبت انه راى احدا من الصحابة فلذا ادخله
بیچ زمانہ بعض صحابہ کے جیساکہ ابو الطفیل لیکن نہین ثابت ہوی یہہ بات کہ دیکہا امام مالک نے کسے صحابہ کو لہذا
الحافظ العسقلاني في الطبقة السابعة حيث قال في صدر التقريب السابعة كبار
حافظ ابن حجر عسقلانی نے طبقہ سابعہ مین جبکہ کہا صدر تقریب مین کہ طبقہ سابعہ کبار
اتباع التابعين كمالك والثوري فلما فرغ مصنف المعيار من مراده الفاسد ومرامه
اتباع تابعین کا ہے جیساکہ امام مالک اور ثوری سے پس جبکہ فارغ ہوا مصنف معیار اپنے مراد فاسد اور قصد
الكاسد اراد ان يتفرع عليه فقال امام صاحب. اس آیت کی مصداق تب ہوتی جبکہ تابعی ہوتے
کاسد سی تو ارادہ کیا یہہ کہ تفریع بیٹہاوی اوسپر پس کہا

یہان سی مصنف معیار کا کلام ہے

بطلان کلام [illegible]

اور اوسکا حال تو خوب روشن ہو گیا تو فضیلت امام کی باقی تینوں مجتہدوں پر اگر تابعی ہونگی نظر سی ہی
تو نہی اتھی **اقول** تابعی ہونا امام صاحب کا خوب روشن ہی مثل الشمس فے نصف النہار کے جیسا کہ گذر چکا
لیکن شمس بچارہ کا کیا قصور ہے اگر اندھا دیکھ نہ سکے فحاصل الکلام ان ذلک التفریع بناء
پس حاصل کلام کا یہ ہی کہ تفریع بنا ہے

الفاسد علی الفاسد لسام فیکون فاسدا لان بناء الفاسد علی الفاسد فاسد بنہوئی
فاسد کی فاسد پر و اسیے دلیل مذکور کی پس ہوئی یہ بنا فاسد اسواسطی کہ بنا فاسد کا فاسد پر فاسد ہے

حاجت رد کرنی کلام مصنف معیار کے جو آگی آوی گے لیکن مصنف معیار اسمین ناخوش اور ناراض ہوتا ہے
بغیر قال اقول کی لہذا کہتی ہین ہم کہ **قال مصنف المعیار** اگر کہو کہ امام صاحب کے فضیلت بعضے
حدیثون سی معلوم ہوتی ہی جیسا جناب مولف نی کہا ہی کہ تبییض الصحیفہ مین سیوطی نی لکھا ہی کہ امام کے
فضیلت مین حدیث صحیح بخاری کی کافی ہی لوکان الدین عند الثریا لناولہ رجال من
فارس تو بہی باقی اماموں پر فضل نہین ثابت ہوتا کیونکہ اور ائمہ بہی کئی احادیث صحیحہ کے مصداق
ہوسکتی ہین چنانچہ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ حدیث یوشک ان یضرب الناس اکباد الابل یطلبون
العلم فلا یجدون احدا اعلم من عالم المدینۃ کے جو ترمذی نی روایت کی ہی مصداق ہوسکتی ہین
جیسا کہ عبد الرزاق اور سفیان بن عیینہ سی جو راوی ہین اس حدیث کی ترمذی نی روایت کی ہی اور
امام شافعی تو کئی احادیث صحیحہ کے مصداق ہوسکتی ہین جیسا امام نووی نی اون احادیث کو تہذیب مین
خوب تفصیل سے وارد کیا تھے **اقول** فضیلت امام ابو حنیفہ کی اور ائمہ پر تابعیت کے رو سے ظاہر باہر ہے جیسا کہ
گذر چکا باقی رہی فضیلت احادیث صحیحہ کی سو وہ بہی موجود ہی بفضلہ تعالے قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ
فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ

وسلم لوکان الدین عند الثریا لذہب بہ رجل من ابناء فارس حتی تناولہ رواہ
وسلم نی اگر ہوگا دین نزدیک ثریا کے تو البتہ جاوی گا اوسکی طرف ایک رجل ابناء فارس سی حتی کہ اوسکو لیوی روایت
مسلم وقال ابن حجر المکی الشافعی فی خیرات الحسان فی ترجمۃ النعمان وقد وردت
مسلم نے اور کہا ابن حجر مکی شافعی نے خیرات الحسان فی ترجمۃ النعمان مین کہ تحقیق وارد ہوئی ہین

احادیث صحیحة تشیر الی فضله الی ان قال وفی روایة مسلم عن ابی هریرة لو کان

احادیث صحیحہ کہ وہ شیر ہین طرف فضل ابو حنیفہ کے یہانتک کہ کہا اور روایت مسلم مین ابو ہریرہ سی ہی کہ اگر ہوگا

الایمان عند الثریا لذهب به رجل من ابناء فارس حتی یتناوله وفی روایة للشیخین

ایمان نزدیک ثریا کی تو البتہ جاوی گا اوسکی طرف ایک رجل ابناء فارس سی حتی کہ لی ویگا اوسکو اور روایت بخاری اور مسلم مین ہی

عن ابی هریرة والذی نفسی بیده لو کان الدین معلقا بالثریا لتناوله رجل من فارس

ابو ہریرہ سی کہ قسم ہی اوس ذات کی جو نفس میرا اوسکی ہاتھ مین ہی اگر ہوگا دین معلق ساتھ ثریا کی تو البتہ لی ویگا اوسکو ایک رجل

قال الحافظ السیوطی هذا الحدیث الذی رواه الشیخان اصل صحیح یعتمد علیه فی

کہا حافظ جلال الدین سیوطی نے کہ یہ حدیث جو روایت کیا اوسکو بخاری مسلم نی اصل صحیح ہے اعتماد کیا جاتا ہی اوپر

الاشارة لابی حنیفة وهو متفق علی صحته انتهی کلام ابن حجر وقال الشامی فی الشرح

بیچ اشارہ طرف ابو حنیفہ کے اور یہ حدیث متفق علیہ ہے صحت مین تمام ہوا کلام ابن حجر کا کہا شامی نی شرح در المختار مین

وفی حاشیة الشبراملسی علی المواهب عن العلامة الشامی تلمیذ الحافظ السیوطی

کہ حاشیہ شبراملسی مین ہی جو مواہب پر ہی کہ علامہ شامی تلمیذ حافظ جلال الدین سیوطی سے ہے

قال ما جزم به شیخنا من ان اباحنیفة هو المراد من هذا الحدیث ظاهر لا شك فیه

کہ کہا جو یقین کیا اوسکا شیخ ہماری نی کہ امام ابو حنیفہ وہی مراد ہی اس حدیث سی سو ظاہر ہے نہین شک اس مین

لانه لم یبلغ من ابناء فارس فی العلم مبلغه احد انتهی کلام الشامی الحنفی وقال

اسواسطے کہ نہین پہونچا کوئی شخص ابناء فارس سی علم دین مین اوسکی بلوغ کو تمام ہوا کلام شامی حنفی مذہب کا اور کہا

محمد بن یوسف الشامی الشافعی فی سبیل الهدی والرشاد فی سیرة خیر العباد

محمد بن یوسف شامی شافعی المذہب نے سبیل الہدی والرشاد فی سیرت خیر العباد مین

المشهورة بسیرة الشامی فی الباب المذکور قال الشیخ رح هذا اصل صحیح یعتمد علیه

جو مشہور رہے ساتھ سیرت شامی کے باب مذکور مین کہ کہا شیخ رحمہ اللہ نے کہ یہ اصل ہی صحیح کہ اعتماد

فی البشارة والفضیلة وما جزم به شیخنا من ان اباحنیفة رحمه الله تعالی هو

بشارت اور فضیلت ابو حنیفہ مین اور وہ جو یقین کیا اوسکا شیخ ہماری نی کہ ابو حنیفہ رحمہ اللہ تعالی وہ ہی

المراد من هذا الحديث السابق ظاهر لا شك فيه لانه لم يبلغ احد من ابناء فارس

کہ مراد ہی اس حدیث سابق سی ظاہر ہے نہین ہی شک کسی طرحکا اوسمین کیونکہ نہین پہونچا کوئی شخص ابناء فارس سے

فی العلم مبلغه ولا مبلغ اصحابه جمیع پس یہہ سب ائمہ شافعیہ محدثین متفق ہین اسپر کہ مصداق اس کا

علم دین مین اوسکی مبلغ کو اور نہ مبلغ اوسکی اصحاب کو تمام ہوا

متفق علیہ کا فقط ابوحنیفہ ہی اور یہہ حدیث خود ہی دلالت کرتی ہی اسپر کہ مراد فقط ابوحنیفہ ہی ہاں جیسا کہ

اوپر گذرا اور یہہ حدیث متفق علیہ نص ہی اسپر کہ حق مسائل مختلفہ مین بجانب اس جل کی ہوگا پس ثابت

ہوا ساتھہ حدیث متفق علیہ کے کہ حق مسائل مختلفہ مین بجانب ابوحنیفہ کے ہوگا اور یہہ مدح اور تعریف

غایت مرتبہ کی اور نہایت درجہ کی ہی دین مین کہ اس سی بڑہ کر متصور اور ممکن نہین سو وہ اللہ تعالی نے لیے

ابوحنیفہ کے نصیب کے ذلک فضل الله یؤتیه من یشاء والله ذو الفضل العظیم وقال

یہہ ہی فضل اللہ کا دیتا ہی جسکو چاہتا ہی اور اللہ صاحب فضل عظیم کا ہی اور فرمایا

رسول الله صلی الله علیه وسلم نضر الله عبدا سمع مقالتی فحفظها و وعاها و

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ تر و تازہ کری اللہ اوس شخص کو کہ سنا اوسنی حدیث کو پہر محفوظ رکہا اور نگاہ رکہا اوسکو

اداها فرب حامل فقه غیر فقیه ورب حامل فقه الی من هو افقه منه رواه احمد وابن

ادا کیا اوسکو کیونکہ بسا اوقات حامل حدیث کا غیر فقیہ ہوتا ہی اور بسا اوقات حامل حدیث کا حامل ہوتا ہی طرف افقہ کی روایت

ماجة وابوداؤد والدارمی والترمذی ذکره فی المشکوة پس یہہ حدیث دلالت کرتی ہے

ماجہ اور ابوداؤد اور دارمی اور ترمذی نی ذکر کیا اسکو مشکوۃ مین

اسپر کہ فقیہ افضل ہی محدث سے وقال رسول الله صلی الله علیه وسلم من یرد الله خیرا

اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جو شخص کہ ارادہ کری اللہ

یفقهه فی الدین متفق علیه ای یجعله فقیها فی علم الدین پس یہہ حدیث متفق علیہ دلالت

نیکی کا دیتا ہی اوسکو فقیہ دین مین یہہ حدیث متفق علیہ ہے یعنی کر دیتا ہے اوسکو فقیہ علم دین مین

کرتی ہی اسپر کہ افضل علماء دین کا افقہ علماء دین کا ہی اور باتفاق ائمہ خیر القرون کے ثابت ہے کہ ابوحنیفہ

افقہ علمای دین کا ہی جیسا گذر چکا پس ثابت ہوا ساتھہ حدیث متفق علیہ کے کہ ابوحنیفہ افضل علمای اور ائمہ

دین کاہی وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خیر القرون قرنی ثم الذین یلونہم

اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ بہتر ین قرون کی صحابہ ہین پہر تابعین

ثم الذین یلونہم متفق علیہ پس یہہ حدیث متفق علیہ صریح ہے مزید خیریت تابعین مین تبع تابعین سے

پہر تبع تابعین

پس ثابت ہوئی مزید خیریت اور ترجیح اصحاب مسائل مختلفہ مین اور پر ائمہ ثلثہ کے یعنے امام مالک و شافعی

واحمد بن حنبل کے ساتہہ اس حدیث متفق علیہ کے یریدون ان یطفئوا نور اللہ بافواہہم

ارادہ کرتی ہین وہ لوگ کہ بجہائین نور اللہ کا اپنی موہنون سی

ویابی اللہ الا ان یتم نورہ ولو کرہ الکافرون لہذا قال شاہ ولی اللہ الدہلوی فی

اور اللہ پورا کرنے والا ہے اپنی نور کو اگرچہ مکروہ جانین کافر لوگ لہذا کہا شاہ ولی اللہ دہلوی نے

فیوض الحرمین عرفنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان فی المذہب الحنفی طریقۃ

فیوض الحرمین مین کہ معلوم کروایا مجکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ مذہب حنفی طریقہ

انیقۃ وہی اوفق الطرق بالسنۃ المعروفۃ التی جمعت ونقحت فی زمان البخاری

عمدہ ہے اور موافق تر اور مذاہب سے ساتہہ سنت معروفہ کے جو جمع اور تنقیح ہوئین زمانہ بخاری

واصحابہ انتہی یہہ تصریح ہے شاہ ولی اللہ سے کہ مذہب حنفی سب مذاہب سے بہتر ہے جیسا کہ

اور اصحاب بخاری مین تمام ہوا

دلالت کرتی ہین اسپر یہہ احادیث صحیحہ مذکورہ متفق علیہا فاما حدیث ابی ہریرۃ وہو انہ قال

اما حدیث ابو ہریرہ کی کہ وہ یہہ ہے کہ کہا

الترمذی فی جامعہ فی ابواب العلم حدثنا الحسن بن الصباح واسحق بن موسی الانصاری

ترمذی نی اپنی جامع کے ابواب علم مین کہ حدیث کی مجکو حسن بن صباح اور اسحق بن موسی انصاری نے

قالا حدثنا سفیان بن عیینۃ عن ابن جریج عن ابی الزبیر عن ابی صالح عن ابی ہریرۃ

اونکو حدیث کی سفیان بن عیینہ نی اونہون نی ابن جریج سے اوس نے ابن الزبیر سے اوس نے ابو صالح سے اوس

روایۃ یوشک ان یضرب الناس اکباد الابل یطلبون العلم فلا یجدون احدا اعلم من

روایۃ کہ قریب ہی کہ مارینگے لوگ کلیجیان اونٹونکی واسطے طلب علم کے نپاوینگے کسے شخص کو کہ اعلم ہو

من عالم المدينة وقال وروى عن ابن عيينة انه مالك بن انس قال اسحاق بن

عالم مدینہ سی روایت کیا اسکو ترمذی نی اور کہا ترمذی نی کہ روایت کی گئی ہی ابن عیینہ سی کہ وہ امام مالک بن انس ہی بلور

موسى سمعت ابن عيينة قال هو العمري الزاهد واسمه عبد العزيز وسمعت

موسی نی کہ سنا مینی ابن عیینہ سی کہ وہ عمری زاہد ہی کہ نام اوسکا عبد العزیز ہے اور سنا مینے

يحيى بن موسى يقول قال عبد الرزاق هو مالك بن انس انتهى فنقول اولا ان ذلك

یحیی بن موسی کہ کہتا تہا کہ کہا عبد الرزاق نی کہ وہ مالک بن انس ہی تمام ہوا

الحديث حديث مدلس معنعن فان راويه وهو ابو الزبير مدلس كما في التقريب لكن

التدليس ههنا لا يضر فانه في المناقب والحديث الضعيف في المناقب مقبول ولكن رواية

روى عن ابن عيينة انه مالك رواية منقطعة عن الاسناد ورواية اسحاق بن موسى

سمعت ابن عيينة قال هو العمري الزاهد واسمه عبد العزيز متصلة فان اسحاق بن موسى

استاذ الترمذي فالرواية المنقطعة سقطت بالرواية المتصلة فبقيت رواية ابن عيينة المتصلة

سالمة فلما كان سفيان بن عيينة موصوفا باعلى مراتب الصفات بانه ثقة حافظ فقيه

امام حجة كما في تقريب ابن حجر العسقلاني وعبد الرزاق لم يكن مثله حتى كان يتشيع كما في

التقريب المذكور كان قوله ساقطا في مقابلة قول ابن عيينة فلم يبق قول في ذلك الباب الا قول

ابن عيينة بانه هو العمري الزاهد واسمه عبد العزيز ثم نقول ان ذلك الحديث ليس فيه

پس یہ حدیث نہیں ہی اس میں

دلالة على انه مالك قال الشيخ في اللمعات ولعل الصواب انه صلى الله عليه وسلم اخبر

دلالت اسپر کہ وہ مالک ہی کہا عبد الحق نی لمعات میں امید کہ صواب یہ ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی

بهذا الحديث من حال اخر الزمان الذي يأرز فيه الدين الى هذه البلدة الشريفة و

ساتہہ اس حدیث کی حال آخر اوس زمانہ کی کہ سمٹی گا اوس میں دین طرف اس شہر شریف کے اور

لا يبقى في الارض عالم الا فيها انتهى فالحق وهو الحق بلا اشتباه ان المراد من ذلك

نہ باقی رہی گا زمین میں کوئی عالم مگر اوس میں تمام ہوا پس حق اور حق ہی ساتہہ بلا شک یہہ ہی کہ مراد اوس

الحدیث المهدی علیه السلام لانه کان فی عصره بالصفة المذکورة مع

حدیث سی مہدی علیہ السلام ہی اسواسطی کہ وہ ہوگا اپنی زمانہ میں ساتہہ صفت مذکورہ کے باین طور کہ ہوگا علم

ان ذلک الحدیث محتمل لمعان یحتمل للمهدی علیه السلام وغیره فلا یستقیم

کہ یہ حدیث محتمل ہی کئی معانی کو محتمل ہی مہدی علیہ السلام وغیرہ کو پس مستقیم ہوا

الاستدلال لانه اذا جاء الاحتمال سقط الاستدلال لاجل الاشتراك فلهذا

استدلال اسواسطی کہ جب آجاتا ہی احتمال تو ساقط ہوجاتا ہی استدلال واسطی شترک ہونی کی لہذا

قال الشامی فی شرح الدر المختار قوله الحاصل ان ابا حنیفة النعمان من اعظم

کہا شامی نے شرح درالمختار میں قول وہکا کہ حاصل یہہ ہی کہ ابو حنیفہ نعمان اعظم

معجزات المصطفی بعد القرآن لانه صلی الله علیه وسلم قد اخبر به قبل وجوده

معجزات رسول اللہ صلعم کے سے ہے بعد قرآن کے اسواسطے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے خبردی ہی پہلی وجود ابو حنیفہ کے

بالاحادیث الصحیحة التی قدمنا فانها محمولة علیه بلا شك کما قدمناه عن

ساتہہ احادیث صحیحہ کے جو مقدم گذری ہین وہ محمول ہین ابو حنیفہ پر بلاشک جیسا کہ مقدم گذرا

الشامی صاحب السیرة وشیخه السیوطی کما حمل حدیث لا تسبوا قریشا فان

شامی سے جو صاحب سیرت کا ہے اور شیخ اوسکے سیوطی سے جیسا کہ محمول ہی حدیث کہ نہ گالی دو قریش کو کیونکہ

عالمها یملأ الارض علما علی الامام الشافعی لکن حمله بعضهم علی ابن عباس

عالم قریش کا بہر دیگا زمین کو علم سی امام شافعی پر لیکن حمل کیا اس حدیث کو بعض علمانے ابن عباس

رضی الله عنه وهو حقیق بذلك فانه حبر الامة وترجمان القرآن و

رضی اللہ عنہ پر اور وہ لایق ہی ساتہہ اسکی اسواسطے کہ عالم امت کا اور ترجمان قرآن کا ہے اور

کما حمل حدیث یوشك ان تضرب الناس اکباد الابل یطلبون العلم فلا

جیساکہ حمل کی گئی تہی حدیث کہ قریب ہی یہہ کہ مارینگے لوگ کلیجیاں اونٹوں کی واسطے طلب علم کے پس نہین

یجدون اعلم من عالم المدینة علی الامام مالك لکنه محتمل لغیره من علماء

پاوینگی وہ کسیکو اعلم عالم مدینہ سے امام مالک پر لیکن وہ حدیث محتمل ہی واسطے غیر کے علماء

المدینة المنفردین فی زمنهم بخلاف تلك الاحادیث فانها لیس لها محمل الا
مدینہ سی جو منفرد تھی اپنی اپنی زمانہ میں بخلاف ان احادیث کی کیونکہ وہ نہیں اونکی لئی کوئی محمل سوای
ابو حنیفة واصحابه کما افاده الطحطاوی انتهی وقال فی الطحطاوی قوله من
ابو حنیفہ کی اور اونکی اصحاب کے جیساکہ فائدہ دیا طحطاوی نی تمام ہوا اور کہا طحطاوی میں قول اوس کا من
اعظم معجزات المصطفی بعد القرآن لانه قد اخبر قبل وجوده بالاحادیث
اعظم معجزات المصطفی بعد القرآن کیونکہ خبر دی گئی ہی قبل اوسکی وجود کی ساتھ احادیث
الواردة التی ذکرناها انفا فانها حملت علیه قطعا بخلاف الحدیثین الاخیرین
واردہ کی جو ذکر کیا ہمنے ادنکا کیونکہ وہ محمول ہین ابو حنیفہ پر قطعا بخلاف دونو حدیث اخیرین کے
فان حدیث لا تسبوا قریشا فان عالمها یملا طباق الارض علما حمله بعضهم علی
اسواسطی کہ حدیث لا تسبوا قریشا فان عالمہا یملا طبق الارض علما سے حمل کیا اسکو بعض اصحابنے
ابن عباس وکذلك حمل حدیث عالم المدینة علی احد العلماء الذین کانوا
ابن عباس پر اور اسی طرح حمل کی گئی حدیث عالم المدینہ کے عالم پر اون علمارسے جو تھے
بالمدینة بخلاف هذا الحدیث فانه لیس له محمل الا ابو حنیفة واصحابه انتهی
مدینہ مین بخلاف اس حدیث کے اسلئی وہ حدیث نہین اوسکی لئی کوئی محمل سوای ابو حنیفہ کے اور اونکی اصحاب کے
واما حدیث لا تسبوا قریشا فان عالمها یملا الارض علما رواه الطیالسی فی
اما حدیث لا تسبوا قریشا فان عالمہا یملا الارض علما روایت کیا اسکو طیالسی نے
مسنده والبیهقی فی المعرفة فالحق ان المراد من ذلك الحدیث هو النبی
اپنی مسند میں اور بیہقی نے اپنے کتاب معرفت مین حق یہ ہی کہ مراد اس حدیث سی وہ نبی
صلی الله علیه وسلم او المهدی علیه السلام لوجود الصفة المذکورة فیه
صلی اللہ علیہ وسلم ہین یا مہدی علیہ السلام واسطے وجود صفة مذکورہ کے اونمین
یقینا غیره علی انه محتمل یحتمل به ولغیره فلا یستقیم الاستدلال لانه
یقینا نہ غیر مین علاوہ یہ ہی کہ وہ محتمل ہی محمل سے اوسکے اور غیر کے پس نہ مستقیم ہوا استدلال کیونکہ

اذا جاء الاحتمال سقط الاستدلال لا لاجل الاشتراك قال الملا علی قاری فی

جبکہ آجاتا ہی احتمال تو ساقط ہوجاتا ہی استدلال واسطے اشتراک کی کہا ملا علی قاری نی

الرسالۃ المولفۃ فی جواب الرسالۃ المنسوبۃ الی امام الحرمین ولذا قال جماعۃ

رسالہ مین جو مولف ہی جواب رسالہ مین جو منسوب ہی طرف امام الحرمین کی اسیواسطے کہا جماعت

من العلماء ان المراد بعالم قریش هو النبی صلی اللہ علیہ وسلم وکذا قالوا

علمانی کہ مراد ساتہہ عالم قریش کی وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ہین اور اسیطرح کہا اونہون نے

فی الحدیث السابق انہ علیہ الصلوۃ والسلام هو المراد من عالم المدینۃ والا

حدیث سابق مین کہ آنحضرت علیہ الصلوۃ والسلام وہی مراد مین عالم مدینہ سے والا

فیشکل بمن قبلہ وقیل مالک من علماء المدینۃ کالفقہاء السبعۃ انتہی

مشکل ہوگا ساتہہ اون علماء قریش کی جو پہلی ہین امام شافعی اور امام مالک سے علماء مدینہ سے جیسا فقہاء سبعہ تمام ہوا

فلو سلم کل ذلک فالحدیث لا یدل علی مزیۃ الشافعی علی مالک وابی حنیفۃ

پس اگر فرض کیا جاوی یہہ سب مذکور تو حدیث نہین دال اوپر مزیت امام شافعی پر اوپر امام مالک اور امام ابوحنیفہ

وغیرهما لجواز ان یکون هو علی ذلک الوصف وغیرہ ایضا مثلہ بل فوقہ کالمہدی

وغیر ہما کے کیونکہ جائز ہی یہہ کہ ہو وہ امام شافعی اس وصف پر اور غیر اونکا بھی ہو مثل اونکی بلکہ فوق اونکی

علیہ السلام فالحاصل ان ذلک الحدیث لا یدل علی امتناع غیرہ مثلا او فوقہ

علیہ السلام حاصل کلام کا یہہ ہی کہ یہہ حدیث نہین دال اوپر ممتنع ہونے غیر کے اونکی مثل یا اونکی فوق

فیجوز ان یکون بعض اغیارہ فوقہ کالمہدی علیہ السلام وابی حنیفۃ علیہ الرضوان

پس جائز ہی یہہ کہ ہوین بعض اغیار شافعی کے اونسے فوق جیساکہ مہدی علیہ السلام اور ابوحنیفہ علیہ الرضوان

وقد استدل بحدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال لا یزال هذا الامر

اور کبھی دلیل پکڑی گئی ہی ساتہہ حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کہ فرمایا کہ ہمیشہ رہیگا یہہ امر

فی قریش ما بقی من الناس اثنان رواہ مسلم فی باب الناس تبع لقریش والخلافۃ

قریش مین جب تک باقی رہین لوگون مین سے دو روایت کیا اسکو مسلم نے باب الناس تبع لقریش والخلافۃ

لقریش من کتاب الامارۃ قال النووی فی شرح مسلم فی خلال الباب قلنا هو حجة
لقریش ہین جو کتاب الامارت سی ہی کہا نووی نی شرح مسلم کے اس باب مین کہتی ہین ہم کہ یہہ حدیث حجت ہے
فی مزیة قریش علی غیرهم والشافعی قرشی انتهی قلنا هو حجة فی مزیة قریش
مزیت قریش ہین غیرون پر اور امام شافعی قریشی ہے تمام ہوا کہتی ہین ہم کہ وہ حدیث حجت ہی مزیت قریش مین
فی امر الخلافة لا مطلقا لحدیث لو کان الدین عند الثریا لذهب به رجل من
امر خلافت مین نہ مطلقا بحکم حدیث اگر ہو گا دین پاس ثریا کی تو البتہ جاوے گا اوسکی طرف ایک رجل
ابناء فارس حتی تناوله رواه مسلم وغیره والشافعی لیس من ابناء فارس
ابناء فارس سی حتی کہ لی آویگا اوسکو روایت کیا اسکو مسلم وغیرہ نے اور امام شافعی نہین ہی ابناء فارس مین
وحدیث قیس بن سعد ان النبی صلی الله علیه وسلم قال لو کان العلم معلقا
اور بحکم حدیث قیس بن سعد کے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر ہو کا دین معلق
بالثریا لا تناله العرب لناله رجال من ابناء فارس رواه الطبرانی ذکره
ساتھ ثریا کے نہ ہو پہنچین گے اوسکو عرب البتہ پاوین گی اوسکو شخص ابناء فارس سی روایت کیا اسکو طبرانی نے
الشامی عن ابن حجر المکی فی شرح الدر المختار والشافعی عربی وحدیث خیر
شامی نی ابن حجر مکی سی شرح در المختار مین اور امام شافعی عربی ہے اور بحکم اس حدیث کے بہتر
القرون قرنی ثم الذین یلونهم ثم الذین یلونهم متفق علیه والشافعی لیس تابعی
قرون کا صحابہ مین پہر تابعین پہر تبع تابعین یہہ حدیث متفق علیہ ہے اور امام شافعی نہین تابعی ہے
فحصل مما ذکر انه فی امر الخلافة فقط فلهذا قال القاضی عیاض قد استدل
پس حاصل ہوا ما ذکر سی کہ وہ حدیث امر خلافت مین ہی فقط لہذا کہا قاضی عیاض نے کہ استدلال کیا ہے
اصحاب الشافعی بهذا الحدیث علی فضیلة الشافعی ولا دلالة لهم فیه لان
اصحاب شافعی نی ساتہہ اس حدیث کے اوپر فضیلت شافعی کے اور حالانکہ نہین دلالت واسطی اونکے اس حدیث مین کیونکہ
المراد تقدیم قریش فی الخلافة ذکره النووی فی شرح مسلم وقد استدل من
مراد تقدیم قریش کی خلافت مین ہے ذکر کیا اسکو نووی نے شرح مسلم مین اور کبھی استدلال کرتی ہین

الشافعیه کالنووی وغیره بحدیث الائمة من قریش لکن ذلک الاستدلال

شافعیہ میں سے جیسا کہ نووی وغیرہ ساتھہ حدیث الائمۃ من قریش کے لیکن یہہ استدلال

فاسد لان مدلول الحدیث صار انه لا یجوز الامامة الا من القریش مع ان امامة

فاسد ہی اسواسطے کہ مدلول حدیث یہہ ہو جائیگا کہ نہیں جائز امامت مگر قریش سے باوجودیکہ امامت

الامام مالک جائزة بالاجماع لهذا قال الملا علی القاری فی الرسالة المذکورة

امام مالک کی جائز ہے باجماع امت لہذا کہا ملا علی قاری نے رسالہ مذکورہ میں کہ

هذا یدل علی ان القائل فی مرتبة الجاهل بمعنی الحدیث ومورده فانه باتفاق

یہہ تمسک دال ہی اسپر کہ قائل اسکا مرتبہ جاہل میں ہے ساتھہ معنی حدیث کی اور مورد اوسکی سی اسواسطے کہ وہ

المحدثین وباجماع المجتهدین ورد فی حق الخلافة دون الامامة بدلیل ان

محدثین کی اور باجماع مجتہدین کے وارد ہوئی ہی حق خلافت میں نہ امامت میں بدلیل اسبات کی کہ

اکثر المجتهدین لیسوا من قریش انتهی قال مصنف المعیار اور قاضی محمد بن شوکانی نے

اکثر مجتہدین نہیں تھی قریش سی تمام ہوا کہا مصنف معیار نے

کتاب فوائد المجموعة فی الاحادیث الموضوعة میں فرماتی ہیں ویکون فی امتی رجل یقال له ابوحنیفة

ہوگا میری امت میں ایک رجل کہ کہلاتے اوسکو ابوحنیفہ

هو سراج امتی هو موضوع وفی اسناده وضاعان مامون السلمی واحمد بن عبد الله

وہ سراج میری امت کا ہی وہ حدیث موضوع ہی اور اوسکی اسناد میں دو وضاع ہیں ایک مامون سلمی دوسرا احمد بن

الجویباری والواضع له احدهما انتهی اقول اصل عبارت قاضی شوکانی کی کتاب کو

جویباری اور واضع اس حدیث کا دونوں میں سی ایک ہے تمام ہوا

میں یہہ ہی وحدیث یکون فی امتی رجل یقال له محمد بن ادریس اضر علی امتی

کہ حدیث ہوگا میری امت میں ایک رجل کہیں گے لوگ اوسکو محمد بن ادریس نہایت مضر ہے امتی پر

من ابلیس ویکون فی امتی رجل یقال له ابوحنیفة هو سراج امتی هو موضوع

بہ نسبت ابلیس سی اور ہوگا امت میری میں ایک رجل کہ کہینگے اوسکو ابوحنیفہ وہ سراج میری امت کا ہے یہہ حدیث موضوع

وفی اسنادہ وضاعان مامون بن احمد السلمی واحمد بن عبد اللہ الجویباری والوضع

اور اسکی اسناد میں دو وضاع ہیں ایک مامون بن احمد سلمی اور دوسرا احمد بن عبد اللہ جوئباری اور وضع

لہ احدہما وقد رواہ الخطیب عن ابی ہریرۃ مرفوعا واقتصر علی ما ذکرہ فی ابی حنیفۃ

اس حدیث کا ایک دونون کا ہی اور روایت کیا اسکو خطیب نے ابوہریرہ سے مرفوعا اور اقتصار کیا اوپر اوس جملہ کے جو بوحنیفہ

قال الخطیب موضوع وضعہ محمد بن سعید المروزی البورقی انتہی پس معلوم ہوا ماذکر

کہا خطیب نے کہ یہ حدیث موضوع ہی وضع کیا اسکو محمد بن سعید مروزی بورقی نے تمام ہوا

کہ حدیث اول کی سند میں یہ دونو وضاع حدیث ہیں اور حدیث ثانی یعنی حدیث یکون فی امتی رجل

یقال لہ ابو حنیفۃ ہو سراج امتی کے سند میں محمد بن سعید وضاع حدیث کا ہے لیکن بعضے طرق اس حدیث کے

ثابت اور مروی ہیں کہ اون میں یہ کذاب اور وضاع نہیں ہیں چنانچہ قال قاضی القضاۃ محمد بن

کہا قاضی القضاۃ نے یعنی محمد بن

محمود الخوارزمی فی مسند الامام اخبرنی الشیخ المعمر احمد بن المفرج قال انبانی

محمود خوارزمی نے مسند امام میں کہ خبر دی مجکو شیخ معمر احمد بن مفرج نے کہا کہ خبر دی ہمکو

الحافظ ابو القاسم علی بن الحسین عن ابی الفرج سعید بن ابی الرجاء الصیرفی

حافظ ابو القاسم علی بن حسین نے اوس نے ابی الفرج سعید بن ابی الرجا صیرفی سے

قال اخبرنا ابو الرجاء الحسین بن محمد بن احمد الاسکاف قال اخبرنا ابو عبد اللہ

کہا صیرفی نے کہ خبر دی ہمکو ابو الرجا حسین بن محمد بن احمد اسکاف نے کہا کہ خبر دی ہمکو ابو عبد اللہ

محمد بن اسحاق بن مندۃ قال اخبرنا الاستاذ ابو محمد عبد اللہ بن محمد بن یعقوب

محمد بن اسحاق بن مندہ نے کہا خبر دے ہمکو استاد ابو محمد عبد اللہ بن محمد بن یعقوب

الحارثی البخاری قال اخبرنا محمد بن ابی الحسن صاحب الامان قال حدثنا بشر بن

حارثی بخاری نے کہا خبر دی ہمکو محمد بن ابی الحسن صاحب الامان نے کہا کہ حدیث کی ہمکو بشر بن

الولید قال حدثنا ابو یوسف قال لقینی الاعمش فقال صاحب ہذہ الفتوی یخالف

ولید نے کہا کہ حدیث کی ہمکو ابو یوسف نے کہ ملاقات کی مجھسے اعمش نے پس پوچھا کہ صاحب اس فتوی کا مخالف ہے

عبد الله بن مسعود قلت له فيما يخالفه قال قال عبد الله بيع الامة طلاقها و

عبد الله بن مسعود کی کہا مینی اوسکو کس مین مخالف ہوا ہی اوسکو کہا کہ کہا عبد الله نے کہ بیع امۃ طلاق ا‌سکے ہے اور

صاحبك يقول ليس بيع الامة طلاقها واين حديث ذلك قلت له انت حدثتنا عن

صاحب تیرا کہتا ہے کہ نہین بیع امہ کے طلاق اوسکی اور کہان ہی حدیث اسکی کہا مینی اوسکو خود تمنی حدیث کی ہمکو

ابراهيم عن الاسود عن عائشة ان النبي صلى الله عليه وسلم خير بريرة فلو كان

ابراہیم سی اونسی اسود سی اونسی نی عائشہ سی کہ نبی صلی الله علیہ وسلم نے خیار دیا بریرہ کو اگر ہوتی

بيع الامة طلاقها لما خيرها النبي صلى الله عليه وسلم فقال الاعمش يا يعقوب

بیع امت کی طلاق اوسکی تو نہ خیار دیتی آنحضرت صلے الله علیہ وسلم اوسکو پس کہا اعمش نے اے یعقوب

هذا في هذه قلت نعم قال ابو محمد وفي رواية اخرى ان الاعمش قال ان ابا حنيفة

یہ حدیث اس مین ہی کہا مینی ہان کہا ابو محمد نی روایت دوسری مین کہ اعمش نے کہا کہ تحقیق ابو حنیفہ

يحسن المعرفة بمواضع الفقه يراها في ظلمة اماكنها من فسحي ضوء قلبه حيث قال

اچھی معرفت رکھتا ہی ساتھہ مواضع فقہ کے دیکھتا ہی اونکو اندہیری مکانون مین فراخی روشنی اپنی قلب کے سے اسواسطے

صلى الله عليه وسلم هو سراج امتي انتهى یہہ حدیث اس طریق سی سالم او رخالی ہی ان کذابون سے

صلے الله علیہ وسلم نے کہ ابو حنیفہ سراج ہے میری امت کا تمام ہوا

حاصل کلام کا یہہ ہی کہ یہہ حدیث کئی طرق سی مروی ہی اور بعض طرق کے موضوع ہونی سی کل طرق

حدیث کی موضوع نہین ہو جاتی جیسا کہ اوپر گذرا اور یہہ مخفی نہین ہی اوس شخص پر کہ وہ کتب

حدیث اور جرح اور تعدیل کا واقف ہی لہذا قال فی الدر المختار قال فی الضیاء المعنوی قول

کہا در المختار مین کہ کہا ضیاء معنوی مین کہ قول

ابن الجوزي انه موضوع تعصب لانه روي بطرق مختلفة انتهى وقال

ابن جوزی کا کہ وہ موضوع ہے یہہ تعصب ہے کیونکہ وہ مروی ہے کئی طرق مختلفہ سے تمام ہوا اور کہا

الطحطاوي في شرح الدر المختار قوله بطرق مختلفة اي باسانيد متعددة اي

طحطاوی نے شرح در المختار مین قول اوسکا بطرق مختلفہ یعنے ساتھہ اسانید متعددہ کے

فلا اقل من ان يكون ضعيفا لا موضوعا على ان الضعيف اذا كثرت طرقه ارتقى

پس غایت مرتبہ یہہ ہوا کہ ہو ضعیف نہ موضوع علاوہ یہہ ہی کہ حدیث ضعیف جبکہ بہت ہوتی ہین طرق اوسکی تو

ہو جاتی ہی

الى مرتبة الحسن فلذا ادعى ان هذا الحديث حسن لكثرة طرقه انتهى وقال

وہ حدیث حسن لہذا دعوی کیا گیا کہ یہہ حدیث حسن ہی واسطی کثرت طرق اوسکی تمام ہوا اور کہا

المحقق الشامي في شرحه قوله لانه روى بطرق مختلفة بسطها العلامة طاش

محقق شامی نی اپنی شرح مین قول اوسکا لانہ روی بطرق مختلفۃ بسط کیا ہی ان طرق کا علامہ طاش

كبرى يشعر بان له اصلا فلا اقل من ان يكون ضعيفا فيقبل اذ لم يترتب عليه

کبری نی آگاہی دیتا ہی یہہ تعدد طرق کا کہ اوسکی لئی اصل ہی پس نہو گا کم اس سی کہ ہو ضعیف پس قبول کیجاتی

ہی یہہ حدیث اسواسطی کہ نہیں مرتب ہوتا اوسپر

اثبات حكم شرعي انتهى فهذا اشارة الى ما جوزه العلماء كما مر فكان حديث يكون

اثبات حکم شرعی کا تمام ہوا یہہ اشارہ اوسکی طرف کہ جایز کہا اوسکو علماء نی جیسا کہ گذرا پس ہوئی حدیث یکون

في امتي رجل يقال له ابو حنيفة هو سراج امتي مع كونه مؤيدا مضمونه بالاحاديث

فی امتی رجل یقال لہ ابو حنیفۃ ہو سراج امتی مع ہونی اوسکی کہ تائید کیا گیا مضمون اوسکا ساتہہ احادیث

الصحيحة المذكورة معمولا به ومقبولا عند الكل من العلماء والمحدثين

صحیحہ مذکورہ کی معمول بہ اور مقبول نزدیک سب علماء اور محدثین کی

كما مر فتم مناقب امام الائمة سراج الامة ابي حنيفة النعمان بن ثابت بن

جیسا کہ گذرا پس تمام ہوئی مناقب امام ائمہ اور سراج امہ کی یعنی ابو حنیفہ نعمان بن ثابت بن

النعمان بن المرزبان من ابناء فارس الاحرار بالوجه الاكمل

نعمان بن مرزبان ابناء فارس کی احراروں مین سی ساتہہ وجہ اکمل کی

بعون الله الاعدل والله اعلم بالصواب

ساتہہ مدد اللہ عادل کی اور اللہ خوب جانتا ہی

واليه المرجع والمآب

اور اوسیکی طرف ہی بازگشت اور رجوع

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الذی کلفنا بتقلید اہل الذکر حیث قال فاسئلوا اہل الذکر

سب تعریف اللہ کی لئی ہی جسنی مکلف کیا ہمکو ساتہہ تقلید اہل ذکر کے جسوقت فرمایا کہ سوال کرو اہل ذکر سے

ان کنتم لا تعلمون وامرنا بالاتباع الاحسن حیث قال واتبعوا احسن

اگر ہو تم نجاننی والے اور امر کیا ہمکو ساتہہ اتباع احسن حکم کے جبکہ فرمایا کہ متبع ہو تم احسن حکم کے

ما انزل الیکم من ربکم اذا تعملون والصلوٰۃ علی رسولہ الذی خص المجتہد بالاجر

جو اوتارا گیا تمہاری طرف رب تمہاری سی جبکہ عمل کرو اور صلوٰۃ نازل ہو اوسکے رسول پر جسنے خاص کیا مجتہد دین

حیث قال اذا حکم الحاکم فاجتہد فاصاب فلہ اجران واذا حکم فاجتہد

جبکہ فرمایا کہ جب ارادہ کیا حکم کا مجتہد نے پس اجتہاد کیا اور رہیونچا صواب کو اوسکے لئے دو اجر ہین اور جب ارادہ کیا حکم کا مجتہد نے

فاخطا فلہ اجر متفق علیہ ورشدنا باتباع الافقہ حیث قال من یرد

اور مخطی ہو اوسکی لئی ایک اجر ہی یہ حدیث متفق علیہ ہے اور راہ نمائی کی ہمکو ساتہہ افقہ کے جبکہ فرمایا جو شخص کہ چاہتا ہے

اللہ بہ خیرا یفقہہ فی الدین متفق علیہ وعلی الہ واصحابہ وانصارہ

اللہ اوسکی لئی بہتری تو کردیتا ہے اوسکو فقیہ دین کا یہ حدیث متفق علیہ ہے اور اوسکی آل پر اور اصحاب پر اور انصار پر

الذین اجمعوا علی ان المفتی لیس الا المجتہد العدل سیما الائمۃ الاربعۃ

جو اجماع کیا اونہون نی اسپر کہ مفتی نہین ہوتا مگر مجتہد پرہیزگار خاص کر ائمہ اربعہ

الذین کانوا بعد الصحابۃ الاجلۃ احسن اہل الذکر والفقہ والعدل اما

جو ہین بعد صحابہ اجلہ کے احسن اہل ذکر اور فقہ اور عدل کے اما

بعد فیقول الفقیر الحقیر محمد شاہ اوصلہ اللہ الی ما یرضاہ لما لم

بعد کہتا ہی فقیر حقیر محمد شاہ پہونچاوی اوسکو اللہ طرف امور مرضیہ کے جبکہ نہ

یرخصنی الوقت ان اجیب عن تقلید المعیار جوابا بسیطا اعرضت عنہ بان

رخصت دی مجکو وقت نی کہ جواب دون مین بحث تقلید صاحب معیار کے سے جواب مبسوط تو اعراض کیا مینے اوس سے

احرره بعده ان شاء الله تعالى تحريرا وبسطا لكن لما رايت ان مصنف المعيار

کہ تحریر کرونگا مین بعد اسکے انشاء اللہ تعالے تحریر رفیع الشان لیکن جبکہ دیکہا مینے کہ مصنف معیار نے

قسم التقليد على اربعة اقسام وكان كله فاسدا عند اهل الاسلام كنت

تقسیم کیا تقلید کو چار اقسام پر اور تہی ہر قسم اوسکے فاسد نزدیک اہل اسلام تو ہوا مین

مضطرا الى ان ابين مختصرا يتضح به فساده وكشف كساده حسبة لله

مضطر طرف اسکی کہ بیان کرون فی الحال تحریر مختصر کہ واضح ہو جائے ساتہہ اوسکے فساد اوسکا اور ظاہر ہو جائے کہوٹ اوسکا

تعالى وتحفة لخلقه تعالى فها انا اقول مستعينا بالله متوكلا عليه في

تعالے سے اور واسطے تحفہ مخلوق اللہ تعالے کے پس خبردار مین کہتا ہون در انحال کہ مدد مانگنے والا ہون ساتہہ اللہ کے اور متوکل ہون

الابتداء والانتهاء قال باقی رہی تقلید وقت لاعلمی کی سو یہہ چار قسم ہی قسم اول

ابتدا اور انتہا مین کہا مصنف معیار نے

واجب ہی اور وہ مطلق تقلید ہی کسی مجتہد اہل سنت کے سے لا علی التعین اور قسم ثانی مباح ہے

اور وہ تقلید مذہب معین کی ہی بشرطیکہ مقلد اس تعین کو امر شرعی نسمجہے مگر اس نظر سے تعین کرلے

کہ جبکہ امر اللہ تعالی کا واسطے اتباع اہل ذکر کے عموما صادر ہوا تو جس ایک مجتہد کا اتباع کرینگے

اوسکی اتباع سی عہدہٴ تکلیف کے سے فارغ ہو جائینگی اور قسم ثالث حرام اور بدعت ہی اور وہ

تقلید ہی بطور تعین کی بزعم وجوب کے برخلاف قسم ثانی کی اور قسم رابع شرک ہی اور وہ ایسی تقلید

ہی کہ وقت لاعلمی کی مقلد نی ایک مجتہد کا اتباع کیا پہر اوسکو حدیث صحیح غیر منسوخ غیر معارض

مخالف مذہب اوس مجتہد کی مثلا معلوم ہوئی تو اب وہ مقلد بدست آویز اون عذرات کی جنسے سابقا

بخوبی جواب دیا گیا ہی یا تو حدیث کو قبول ہی نہین کرتا یا اوسمین بسبب ہونیکے تاویل وتحریف کرکے اوس

حدیث کو طرف قول امام کی لیجاتا ہی غرض کہ وہ مقلد مذہب اپنی امام کے نہین چہوڑتا سوان قسمون

سی قسم اول اور ثانی تو محتاج اثبات کی نہین لیکن قسم ثالث اور رابع بیشک معرکہ آرا اور

محل انظار کا ہی سو دلائل قسم ثالث کے تو بحث تقلید شخصی مین آوینگے اور قسم رابع کو اس مقام

پر مدلل کیا جاتا ہی انتہی اور جان اے ادلہ مصنف معیار کا یہہ ہی کہ مصنف معیار نی دلیل پکڑی

ہی قسم اول اور ثانی پر قول اللہ تعالی کا فاسئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمون اور دلیل پکڑی ہی
قسم رابع پر قول اللہ تعالی کا اتخذوا احبارھم ورھبانھم اربابا من دون اللہ اور
فرمایا تہوڑا سا آگی جا کر کہ مولانا اسمعیل صاحب نی بوجہ بسط شرک ہونا ایسی تقلید کا بدلیل آیت اتخذوا
احبارھم ورھبانھم اربابا من دون اللہ کی اور بدلیل حدیث نبوی کی کہ ترمذی نی عدی بن حاتم سی نقل کی
ہی ثابت کیا ہی انتہی اور فرمایا بیان ادلہ قسم ثالث مین کہ ہم دعوی کرتی ہین کہ واجب جان کر ایک
مجتہد کی تقلید کرنی بدعت اور حرام ہی اور حرمت اوسکی ثابت ہی کتاب اللہ سی اور حدیث سی
اور اجماع اور قیاس سی انتہی پہر روایات نقل کر کی فرمایا کہ اب کہان تک روایتین نقل کرتی جائین
منصف ذی علم کو اسقدر بس ہی اور بعضی اہل بصیرت کی لئی دلائل شرعیہ بیان کرنا چاہئی پہلی دلیل
قول اللہ کا ما اتکم الرسول فخذوہ وما نھکم عنہ فانتھوا اور قول اللہ تعالی کا
واتبعوا ما انزل الیکم من ربکم دوسری دلیل اسود کی ابن مسعود سی قال عبد اللہ لا
کہا عبد اللہ بن مسعود نی
یجعل احدکم للشیطان شیئا من صلوتہ یری حقا علیہ الا یتصرف
کہ نہ کری کوئی تمہارا شیطان کی لئی حصہ اپنی نماز سی بایںطور کہ دیکہی واجب و فرض اپنی اوپر کہ نہ پہری
الا عن یمینہ لقد رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کثیرا ینصرف
مگر داہنی طرف سی کیونکہ دیکہا ہی مینی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بہت بار پہرتی تہی
عن یسارہ تیسری اجماع صحابہ کا جو قرافی نی نقل کیا ہی واجمع الصحابۃ علی ان من
بائین طرف سی
کہ اجماع کیا صحابہ نی اسپر کہ جو شخص
استفتی ابا بکر وعمر وقلدھما فلہ ان یستفتی ابا ھریرۃ ومعاذ بن جبل
مستفتی ہوا ابوبکر اور عمر سی اور تقلید کری اونکی تو اوسکو جائز ہی کہ مستفتی ہو ابوہریرہ و معاذ بن جبل سی
چوتہی دلیل قیاس مجتہد معین کا ائمہ اربعہ مین سی مجتہد معین پر
خلفاء اربعہ مین سی تصویر اوسکی یہہ ہی کہ جبکہ ابوبکر صدیق
رضی اللہ تعالی عنہ کہ جنکی اجتہاد سی کسیکو انکار نہین

اور فضائل اوسکی اظہر من الشمس ہین باجماع اہل سنت کی تقلید بالتخصیص اوسکی، اور نہیوئی اور کرئی
مذہب امرنکا خاص کر التزام نہین کرتا تہا تو اب مثلاً ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی تقلید بالتخصیص بطریق
اولی واجب اور لازم ہر مسئلہ مین نہ ہوگی پس قول واجب ہونیکا حرام ہوگا بحکم آیت کریمہ کی

ولا تقولوا لما تصف السنتکم الکذب ہذا حلال وہذا حرام لتفتروا علی اللہ الکذب

انتہی اقول اما قسم اول پس وہ فاسد ہی ساتہہ چند وجوہ کی وجہ اول فساد کی یہہ ہی کہ قسم اول
عبارت ہی تقلید واجب سی اور تقلید واجب کی معنی مصنف معیار نی یہہ کئی ہین کہ وہ تقلید مطلق
ہی کسی مجتہد سنی کی لا علی التعین یعنی تقلید واجب اسی تقلید فرض یہہ ہی کہ تقلید کری کسی مجتہد
سنی کی بشرط عدم تعیین کی پس یہہ تعریف تقلید فرض کی مشتمل ہوئی اوپر تین قیود کی قید
اول یہہ کہ متبوع مجتہد ہو اور قید ثانی یہہ کہ متبوع سنی ہو اور قید ثالث یہہ کہ متبوع غیر معین ہو
پس جب کوئی قید ان قیود ثلاثہ سی مفقود ہو جاوی گی تو وہ شخص تارک فرض کا ہوکر مرتکب حرام کا ہوگا
بموجب اس تعریف مصنف معیار کی پس مقتضی اس تعریف کا یہہ ہوا کہ جہان تعین پایا جاویگا وہ
لوگ تارک فرض کی ہوکر گنہگار ہوینگی نزدیک مصنف معیار کی اگرچہ وہ لوگ اس تعیین کی
فرضیت اور واجبیت اور استحباب کا اعتقاد نرکہتی ہون بلکہ مباح جانتی ہون تو بہی گنہگار ہونگی پس
بموجب اس تعریف مصنف معیار کی پانچ امر لازم آئی اول یہہ کہ اسمین سب علماء اور فقہاء داخل ہوی

کما قال شاہ ولی اللہ الدہلوی فی عقد الجید والمرجح عند
جیساکہ کہا شاہ ولی اللہ دہلوی نی عقد جید مین کہ مرجح نزدیک

الفقہاء ان العامی المنتسب الی مذہب لہ مذہب لا یجوز لہ مخالفتہ
فقہاء کی یہہ کہ عامی سماحب مذہب وہ صاحب مذہب ہی کہ نہین جایز اوسکو مخالفت کرنی

انتہی وقال شاہ ولی اللہ فی الانصاف وبعد المائتین ظہر فیہم التمذہب
تمام ہوا اور کہا شاہ ولی اللہ نی اپنی کتاب انصاف مین کہ بعد دو سو برس کی ظاہر ہوا اہل اسلام مین مذہب

للمجتہدین باعیانہم وقل من کان لا یعتمد علی مذہب مجتہد بعینہ وکان
ایک ایک مجتہد کا اور قلیل تہی وہ لوگ کہ نہ پکڑا اونہون نی مذہب مجتہد واحد کا اور

بحث بطلان قسم اول با وجہ اول فساد کی مصنف معیار کی

پکڑنا

هذا هو الواجب في ذلك الزمان انتهى وقال الشيخ عبد الحق الدهلوي في

یہ مذہب پکڑنا مذہب امام واحد کا واجب اس زمانہ مین تمام ہوا اور کہا شیخ عبد الحق دہلوی نے

صدر شرح سفر السعادة قرار داد علما و مصلحت دین ایشان در آخر زمان

اول شرح سفر سعادت مین کہ قرارداد یعنی مفتی بہ علما اور مصلحت دین ان کا آخر زمانہ مین

تعیین و تخصیص مذهب است و ضبط و ربط کار دین و دنیا هم در صورت

تعیین اور تخصیص مذہب کے ہے اور ضبط و ربط کار بار دین اور دنیا کا ایسے صورت مین

بود از اول مخیر است هر کدام را که اختیار کند صورت دارد لیکن بعد از اختیار

ہی اول امر مین اوسکو اختیار ہے جسکو چاہے اوسکو اختیار کرے لیکن بعد اختیار کرنے کے

بجانب دیگر رفتن ولی توهم سوء ظن و تفرق در اعمال و احوال نخواهد بود

جانب دوسری بغیر توہم سوء ظنی اور بغیر پراگندے اعمال اور احوال کے نہین ہونیکا

قرار داد متاخرین علما این است و هو المختار و فیه الخیر وقال الشیخ عبد الوهاب

مفتی بہ علماء متاخرین کا یہ ہی اور یہ ہی مختار ہے اور اسی مین خیر اور کہا شیخ عبد الوہاب

الشعرانی فی المیزان الصغری اما من لم یصل الی شهود عین الشریعة الاولی

شعرانی نے میزان صغرے مین کہ جو شخص کہ نہ ہو پہنچے مرتبہ شہود عین شریعت اولے کو

وجب علیه التقلید بمذهب واحد کما مر تقریره خوفا من الوقوع فی الضلال

تو واجب ہے اوسپر تقلید مذہب امام واحد کے جیسا کہ گذری تقریر اوسکے واسطے خوف وقوع کے ضلالت مین

وعلیه عمل الناس الیوم انتهی وقال حجة الاسلام فی احیاء العلوم فی الرکن

اور اسی پر ہے عمل لوگون کا اس زمانہ مین تمام ہوا اور کہا حجت الاسلام نے احیاء العلوم کے رکن

الثانی من الباب الثانی من کتاب الامر بالمعروف لم یذهب احد من المحصلین

ثانی مین جو باب ثانی سی ہی جو کتاب امر بالمعروف سے ہے کہ نہین گیا کوئے شخص علما سے ا

الی ان المجتهد یجوز له ان یعمل بموجب اجتهاد غیره ولا الی ان الذی ادی

اس طرف کہ مجتہد کو جائز ہو عمل کرنا مذہب مجتہد غیر پر اور نہین گیا کوئی شخص علما سے اس طرف کہ جو شخص کہ

اجتهاده

اجتہادہ فی التقلید الی شخص راہ افضل العلماء ان یاخذ بمذہب غیرہ و

گمراو سکا تقلید مین ایک شخص کی طرف کہ وہ افضل علما دین کا ہی کہ عمل کرے مذہب غیر اوسکے پر اور

قال بعد ذلک بل علی کل مقلد اتباع مقلدہ فی کل تفصیل فان مخالفتہ

کہا بعد اسکے بلکہ لازم ہے ہر مقلد پر تابعداری اپنے امام کے ہر مسئلہ مین کیونکہ مخالف ہونا

للمقلد متفق علی کونہ منکرا بین المحصلین انتہی اور وجہ دوسرے

مقلد کو اپنے امام کا منکر ہے باتفاق علما کے تمام ہوا

ف وجہ دوسری فساد کی

فساد کی یہہ کہ صحابی یا تابعی اپنی عمر مین فقط مقلد ابو بکر کا یا فقط حضرت عمر کا یا حضرت عثمان کا یا حضرت علی کا ہوا یا کوئی شخص فقط مقلد امام مہدی علیہ السلام کا ہووی نہ غیر کا تو یہہ لوگ تارک فرض کی ہو کر گنہ گار رہوی موجب اس قاعدہ مصنف معیار کے اور

ف وجہ تیسری فساد کی

وجہ تیسری فساد کی یہہ کہ مخالف ہے اجماع علما کے قال العلامۃ عبد السلام فی

کہا علامہ عبد السلام نے

شرح متن الجوہرۃ قد نقل الاجماع علی ان من قلد فی الفروع ومسائل

شرح متن جوہرہ مین کہ منعقد ہوا اجماع اسپر کہ جو شخص تقلید کرے فروع اور مسائل

الاجتہاد واحدا من ہولاء برئ من عہدۃ التکلیف بہ انتہی وجہ چوتھی

اجتہادیہ مین ایک امام کی ان ائمہ اربعہ سے تو فارغ ذمہ ہوا ذمہ تکلیف کے سے تمام ہوا

ف وجہ چوتھی فساد کی

فساد کی یہہ ہی کہ خود مصنف معیار بہی اس مین داخل ہی کیونکہ فتوی مصنف معیار کا مہری موجود ہی اور عبارت اسکے یہہ ہے کہ جو شخص مذہب خاص کی پیروی کرنیوالے کو بدعت ضلالت کہتا ہے وہ مردود اور گمراہ ہے [نذیر حسین] اور وجہ پانچوین یہہ ہی کہ قید لا علی التعیین

ف وجہ پانچوین فساد کی

کی دلیل فاسئلوا اہل الذکر مین مذکور نہین یہہ قید محض اجتہاد مصنف معیار کا ہے مخالف تمام اہل اسلام کے پس دلیل مطابق دعوی کی نہوئی واما قسم ثانی پس وہ بہی فاسد ہی ساتھہ

ف بجز بطلان قسم ثانی مصنف معیار کے

چند وجوہ کے وجہ اول فساد کی یہہ ہی کہ جب قید لا علی التعیین کی قسم اول کی تعریف مین

ف وجہ اول فساد کی

ماخوذ ہوئی تو یہہ قسم ثانی یعنے قسم مباح کا کیونکر متصور ہوگا اور وجہ دوسری فاسد ہونے

ف وجہ دوسری فساد کی

مس قسم ثانی کی یہہ ہی کہ فرمایا مصنف معیار نی کہ قسم ثانی مباح ہی اور وہ تقلید مذہب معین کی ہی بشرطیکہ مقلد اس تعیین کو امر شرعی نہ سمجھی بلکہ اس نظر کسی تعیین کر لی کہ جبکہ امر اللہ تعالی واسطی اتباع اہل ذکر کی عموماً صادر ہوا تو جس ایک مجتہد کا اتباع کرینگی اوسکی اتباع سی عہدۂ تکلیف سی فارغ ہو جاینگی انتہی پس لازم آیا اس سی کہ جو حکم کہ نص قرآنی یا حدیث نبوی اوسکو شامل ہی وہ حکم شرعی نہین ہی اور ظاہر ہی کہ یہہ اعتقاد کرنا یعنی جو حکم کہ نص اوسکو شامل ہی وہ حکم شرعی نہووی کوئی شخص اہل علم سی آج تک قائل اسکا نہین ہوا نہ کوئی صحابی اور نہ کوئی تابعی اور نہ کوئی اور شخص اہل اسلام ی یہہ عقیدہ مصنف معیار کا ہی مخالف جمیع اہل سنت و جماعت کی ہی بلکہ مخالف جمیع اہل اسلام کی ہی خدا جانی یہہ کیون اختیار کیا شاید کہ سبب اختیار کرنیکا یہہ ہی کہ جبکہ نص قرآنی شامل ہوا تو تقلید کرنا ایک مذہب کی مذاہب اربعہ سی بہی امر شرعی ہوا پہر کسواسطی تم خلقت کو نفرت طرح بطرح سی دلاتی ہو باوجود اسکی کہ وہ معمول بہ ہو کر اہل سنت و جماعت مین آج تک جاری ہی واسطی انتظام اور حفظ دین رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی تب مصنف معیار نی یہہ اجتہاد مذکور ارشاد فرمایا

وجہ تیسری فساد کی

اور وجہ تیسری فساد کی یہہ ہی کہ تعیین جبکہ امر شرعی نہوئی تو اب ہم کہتی ہین کہ عدم تعیین یا تو امر شرعی ہی یا غیر شرعی پس اگر ہو عدم تعیین امر شرعی تو لازم آیا یہہ کہ عدم تعیین امر شرعی ہی اور تعیین امر غیر شرعی اور حالانکہ مباح کی دونو طرف برابر ہوتی ہین قال القاضی البیضاوی

کہا قاضی بیضاوی صاحب تفسیر بیضاوی نی

فی منہاج الاصول ان الخطاب ان اقتضی الوجود ومنع النقیض فوجوب وان

منہاج الاصول مین کہ خطاب اگر چاہی وجود کو اور منع نقیض کو تو وجوب ہی اور اگر

لم یقتض المنع فندب وان اقتضی الترک ومنع النقیض فحرمۃ والا فکراھۃ

نہ چاہی منع کو تو مندوب ہی اور اگر چاہی ترک کو اور منع نقیض کو تو حرمت ہی والا کراہت ہی

وان خیر فاباحۃ وقالت الحنفیۃ الفرض ما ثبت بدلیل قطعی والواجب

اور اگر مختار ہو کرنی نہ کرنی مین تو اباحت ہی اور کہا حنفیہ نی فرض وہ ہی جو ثابت ہو دلیل قطعی سی اور واجب وہ ہی

ثابت بدليل ظني والمندوب ما يمدح فاعله ولا يذم تاركه والحرام ما يذم

کہ ثابت ہو دلیل ظنی سے اور مندوب وہ ہی جو مدح کیا جاوے فاعل اوسکا اور نہ مذمت ہو تارک اوسکا اور حرام وہ ہے جو

فاعله والمكروه ما يمدح تاركه ولا يذم فاعله والمباح ما لا يتعلق بفعله وتركه

فاعل اوسکا اور مکروہ وہ ہی جو ممدوح ہو تارک اوسکا اور نہ مذموم ہوئے فاعل اوسکا اور مباح وہ ہے نہ متعلق ہو ساتھ فعل اور ترک اوسکے

مدح ولا ذم انتهى وقال في التوضيح فان كان الفعل اولى من الترك مع

مدح اور نہ ذم تمام ہوا اور کہا توضیح مین کہ اگر ہو فعل اولی ترک سے مع

منعه بدليل قطعي فالفعل فرض وبظني فواجب وبلا منعه فان كان الفعل

منع اوسکے کے ساتھ دلیل قطعی کے تو فعل فرض ہی اور اگر ہو فعل اولی ترک سے بغیر منع اوسکے کے ساتھ دلیل ظنی

طريقة مسلوكة في الدين فسنة والا فنفل ومندوب وان كان الترك

طریق سلوک فی الدین تو سنت ہے والا نفل اور مندوب ہے اور اگر ہو ترک

اولى من الفعل مع منعه فحرام وبلا منعه مكروه وان استويا فمباح انتهى

اولی فعل سے مع منع اوسکے کے تو حرام ہے اور بغیر منع کے مکروہ ہے اور اگر دونو طرف برابر ہین تو مباح ہے

ومثله في كتب الاصول اور اگر ہو عدم تعیین امر غیر شرعی تو لازم آوی گا اوسوقت تعین

اور مثل اسکے کتب اصول مین مذکور ہے

اور عدم تعیین ہر دو نو امر غیر شرعی مین حال آنکہ نص قرآنی ہر دونو کو شامل ہی فاسألوا اهل الذكر

ان كنتم لا تعلمون باوجود اسکے مصنف معیار نے عدم تعین کو فرض قرار دیا ہی قسم اول میں

جیسا کہ اوپر گذرا اور وجہ جو بتی ف دکی یہہ ہی کہ تعیین اور عدم تعیین فاعل ہر دونو کا عذاب یا ثواب

پاویگا یا فاعل ایک کا پاوی گا اور دوسریکا نہ پاویگا سو یہہ تینون شق باطل ہین اول سو اسطے

باطل ہی کہ حکم مباح کا کتب اصول حنفیہ وغیرہ مین یہہ ہے کہ لا عقاب علیہ اور ثانی اسواسطی باطل ہی

کہ جبکہ کرنے اور نکرنے مین عذاب ثواب نہو تو غیر مکلف ہوا ساتھ سوال کرنے کے مسائل شرعیہ کا

وقت نجانے کے کیونکہ یہہ مسئلہ منعقد ہے لا علمی مین اور حال آنکہ اللہ تعالے نے فرمایا فاسئلوا

اهل الذكر ان كنتم لا تعلمون اور ثالث اسواسطے باطل ہی کہ مباح عبارت ہے مساوی الطرفین سے

جیسا کہ اوپر گذرا اور یہی بحث تھی کہ مصنف معیار نے قسم رابع کو تقسیم مین رابع کیا اور بحث
مین ثالث کیا سوہم بھی ثالث کا رابع اور رابع کا ثالث نام رکھکر بحث کرینگے فاحفظ واما
قسم ثالث وہ بھی فاسد ہی ساتھہ چند وجوہ کی وجہ اول فساد کی یہہ ہی کہ مصنف معیار نے مطلقا
تارک حدیث کو بلکہ مؤول حدیث کو مشرک قرار دیا ہی جیسا کہ فرمایا کہ قسم رابع شرک ہی اور وہ
ایسی تقلید ہی کہ وقت لاعلمی کی مقلد نے ایک مجتہد کا اتباع کیا پھر اوسکو حدیث صحیح غیر منسوخ
غیر معارض مخالف مذہب اوس مجتہد کے مثلا معلوم ہوئے تو اب وہ مقلد بدست آویزاون عذرات
کی جنسے سابقا بخوبی جواب پاگیا ہی یا تو حدیث کو قبول ہی نہین کرتا یا اوس مین بدون کسب کے
تاویل و تحریف کرکے اوس حدیث کو طرف قول امام کے لئی جاتا ہی انتہی اور بیان اس اجمال کا
یہہ ہی کہ حدیث دو قسم ہے احاد اور متواتر اور احاد ضد متواتر کے ہے اور متواتر وہ حدیث ہے
کہ نقل کری اوسکو اول سی آخر تک ایک جماعت کہ محال ہو توافق اونکا کذب پر اور موجب احاد کا
ظن ہی نہ علم اور موجب متواتر کا علم ہی نہ ظن قال الامام النووی فی شرح صحیح مسلم
کہا امام نووی نے شرح صحیح مسلم کے
فی باب صحة الاحتجاج بالحديث المعنعن قال العلماء الخبر ضربان متواتر واحاد
باب صحۃ الاحتجاج بالحدیث المعنعن مین کہ کہا علمائی نے کہ حدیث دو قسم ہی متواتر اور احاد
فالمتواتر ما نقله عدد لا يمكن تواطؤهم على الكذب ويستوي طرفاه والوسط
پس حدیث متواتر وہ ہی کہ نقل کری اوسکو ایسی جماعت کہ نہ ممکن ہو توافق انکا اوپر کذب کے اور برابر ابتدا اوس
ويخبرون عن حسي لا مظنون ويحصل العلم بقولهم واما خبر الواحد فهو ما لم
اور خبر دین امر حسی سی نہ امر ظنی سی اور حاصل ہو جای علم اون کی قول سی اما حدیث احاد وہ ہی کہ نہ
يوجد فيه شروط المتواتر سواء كان الراوي له واحدا واكثر واختلف في
موجود ہون اوس مین شروط حدیث متواتر برابر ہی کہ ہو راوی اوسکا ایک یا زیادہ اور اختلاف کیا گیا ہے
حكمه فالذي عليه جماهير المسلمين من الصحابة والتابعين فمن بعدهم
اور حکم مین ... وہ حکم ... جماہیر اہل اسلام کی صحابہ سے اور تابعین سے اور جو پیچھے اونکے ہوئے

من المحدثين والفقهاء واصحاب الاصول ان خبر الواحد الثقة حجة من حجج الشرع

محدثین اور فقہاء سے اور اصحاب اصول سے وہ یہہ ہے کہ حدیث احاد ثقہ کی حجت ہی حجج شرعیہ سے

يلزم العمل ويفيد الظن ولا يفيد العلم انتهى اور دلیل ظنی کا ماول کافر نہین ہوتا غایۃ ما فی

لازم العمل اور مفید ظن کے نہ مفید علم کے تمام ہوا

الباب یہہ ہے کہ جاحد اوسکا فاسق ہی جیسا کتب اصول وغیرہ مین مذکور ہے قال صاحب الکنز فی

کہا صاحب کنز نے

منار الاصول فالاول فرض وهو ما ثبت بدليل لا شبهة فيه كالايمان والاركان

منار الاصول مین پس پہلا قسم فرض ہی وہ وہ ہی کہ ثابت ہو ساتھہ دلیل قطعی کے جیسا کہ ایمان اور نماز اور روزہ

الاربعة وحكمه اللزوم علما وتصديقا بالقلب وعملا بالبدن حتى يكفر جاحده و

اور حج اور زکوۃ اور حکم اس قسم کا لازم ہونا مکلف پر از روی علم اور تصدیق کے باعتبار قلب کے اور از روی عمل کے باعتبار تن کے

يفسق تاركه بلا عذر والثاني واجب وهو ما ثبت بدليل فيه شبهة كصدقة

فاسق ہوگا تارک اوسکا بغیر عذر کے اور قسم ثانی واجب ہے اور وہ وہی کہ ثابت ہو ساتھہ دلیل ظنی کے جیسا کہ صدقہ

الفطر والاضحية وحكمه اللزوم عملا لا علما على اليقين حتى لا يكفر جاحده

فطر کا اور قربانی اور حکم اس قسم کا لازم ہونا مکلف پر از روی عمل کے نہ از روی علم کے یعنی یقین حتی کہ نہ کافر ہوگا منکر اسکا

ويفسق تاركه اذا استخف باخبار الاحاد فاما متأولا فلا انتهى وقال صدر

لیکن فاسق ہوگا تارک اسکا جبکہ خفیف جانے اخبار احاد کو اما متاول احادیث کا نہین فاسق تمام ہوا اور کہا صدر

الشريعة في التوضيح في بحث الحكم فان كان الفعل بدليل قطعي فالفعل فرض وان

الشریعۃ نے توضیح کے بحث حکم مین کہ اگر ثبوت فعل ثابت ساتھہ دلیل قطعی کے تو وہ فعل فرض ہے اور اگر

بظني فواجب فالفرض لازم علما وعملا حتى يكفر جاحده والواجب لازم عملا

ظنی کے تو وہ فعل واجب ہے پس فرض لازم ہی مکلف پر علماً و عملاً حتی کہ کافر ہو جاویگا منکر اوسکا اور واجب لازم ہی مکلف پر عملاً نہ

لا علما فلا يكفر جاحده بل يفسق ان استخف باخبار الاحاد واما متأولا فلا

از روی علم پس نہ کافر ہوگا منکر اوسکا بلکہ فاسق ہوگا اگر خفیف جانے اخبار احاد کو اما متاول احادیث کا نہین فاسق

انتهى وقال في نور الانوار شرح المنار فاما ترك العمل بالخبار الاحاد بطريق

تمام ہوا اور کہا نور الانوار شرح منار میں کہ ترک کرنا عمل اخبار احاد کا بسبب

التاويل بان يقول هذا الخبر ضعيف وغريب ومخالف للكتاب فلا نفسق فيه

تاویل کے بایں طور کہ کہی مثلا کہ یہہ خبر ضعیف ہے یا غریب ہے یا مخالف کتاب کے ہے تو نہ فاسق ہوگا آمین

لان هذا ليس للهوى والشهوة بل مما توارث به العلماء انتهى وقال العلامة

کیونکہ نہیں یہہ نفسانیت کے جہت سے بلکہ یہہ طریق ہے علما کا ہمیشہ سے تمام ہوا اور کہا علامہ

التفتازاني في التلويح في بحث الحكم قوله فالفرض لازم علما اي يلزم

تفتازانی نے تلویح کے بحث حکم میں قولہ فالفرض لازم علما یعنے لازم ہی باعتبار

اعتقاد حقيته والعمل بموجبه لثبوته بدليل قطعي حتى لو انكره قولا او

اعتقاد کرنے حقیت اوسکے کہا اور باعتبار عمل کرنے حکم اوسکے پر واسطے ثابت ہونے اوسکیکے ساتہہ دلیل قطعی

اعتقادا كان كافرا والواجب لا يلزم اعتقاد حقيته لثبوته بدليل ظني ومبنى

اعتقاد سے تو ہوگا کافر اور واجب نہیں لازم اوسکے حقیت کا واسطے ثابت ہونے اوسکیکے ساتہہ دلیل ظنی کے

الاعتقاد على اليقين لكن يلزم العمل بموجبه للدلائل الدالة على وجوب اتباع

اعتقاد کا یقین پر ہی لیکن لازم ہی اوسکا عمل حکم اوسکے پر بحکم دلایل شرعیہ کے جو دال ہیں اوپر وجوب ہونے اتباع

الظن فجاحده لا يكفر وتارك العمل به ان كان مؤولا لا يفسق ولا يضلل

ظن کے پس منکر اسکا نہیں کافر اور تارک اس عمل کا اگر ہے مؤول تو نہیں فاسق اور نہ ضال

لان التاويل في مظانه من سيرة السلف والا فان كان مستخفا يضلل لان

کیونکہ تاویل کرنا اپنی مواقع میں خصلت علما سلف سے ہے اور اگر ہو تارک العمل لکو استخفاف کیے تو ضال ہے کیونکہ

رد خبر الواحد والقياس بدعة انتهى وقال قوله والشافعي رضي الله تعالى

رد کرنا حدیث احاد کا اور رد کرنا قیاس کا بدعت ہے تمام ہوا اور کہا اوسی علامہ نے قولہ والشافعی رضی اللہ تعالی

عنه لم يفرق بين الواجب والفرض لا نزاع للشافعي في تفاوة مفهومي الفرض

عنہ لم یفرق بین الواجب والفرض نہیں ہی نزاع امام شافعی کا بیچ متغائر ہونے مفہوم فرض

